۱۱۶
ڈھالا ہے اسے نور کے سانچے میں خدا نے　　آئینے کو حیراں کیا گردن کی صفا نے
شانوں کو تو چوما ہے شہِ عقدہ کشا نے　　الماس سے بازو ہیں تو مہتاب سے شانے
قبضہ کبھی ایسا نہیں شمشیر نے پایا
اِس طرح کا پنجہ نہ کسی شیر نے پایا

۱۱۷
یہ رستمِ دُستاں نے بھی قوّت نہیں پائی　　دستانے ہیں فانوس تو ہے شمع کلائی
اور ناخنِ انور کا ہنر عقدہ کشائی　　منھ دیکھ لیں خود بھی یہی پتلی میں سمائی
بے تیغ کھنچے ہاتھ کا جوہر نہیں کھلتا
زور ان کا بجز قلعۂ خیبر نہیں کھلتا

۱۱۸
مسکن ہے جہاں نور کا وہ گھر ہے یہ سینہ　　انوارِ الٰہی سے منوّر ہے یہ سینہ
عدل و کرم و داد کا مصدر ہے یہ سینہ　　ہم مرتبۂ سینۂ حیدرؑ ہے یہ سینہ
ہے عطر کی خوشبو کہ پسینہ ہے قبا میں
جُزدان میں مصحف ہے کہ سینہ ہے قبا میں

۱۱۹
خم ہوگئی مرجانے سے جس کے کمرِ شاہ　　اس کی کمرِ راست کا کیا حال کہوں آہ
مٹنے سے وہ مثلِ خطِ قسمت نہیں آگاہ　　جس جا پہ ہو نقشِ قدمِ ابن یداللہ
اس خاک پہ کیوں رشک نہ ہو چرخِ بریں کو
گر زلزلہ آئے تو نہ جنبش ہو زمیں کو

۱۲۰
قبضے میں ہے تیغ کمرِ حیدرؑ کرار　　ورثہ میں بزرگوں کے ملے ہیں انہیں ہتھیار
دستانے پہنتے تھے یہی جعفرؑ طیّار　　ہاشمؑ کی سپر خودِ ابوطالبؑ سردار
حمزہؑ اِسی نیزے سے وغا کرتے تھے رن میں
دیکھی تھی اسی طرح زرہ جسمِ حسنؑ میں

اللہ رے اَوجِ علمِ فوجِ پیمبرؐ جنّت کے پھریرے سے ہوا آتی تھی فرفر
121 تھا سر پہ ہُما سایہ فگن کھولے ہوئے پر پنجے کی ضیا دیکھ کے خورشید ہے ششدر
تابندہ کوئی شے نہیں زیرِ فلک ایسی
موسیٰؑ نے تجلّی میں نہ دیکھی چمک ایسی

صف باندھے ہوئے محوِ ثنا تھے ستم آرا جو حضرتِ عباسؑ نے بڑھ کر یہ پکارا
122 اے بے خبرو گھاٹ سے کر جاؤ کنارا ہم شیر ہیں مسکن ہے ترائی میں ہمارا
کس شان سے آتے ہیں کوئی ٹوک کے دیکھے
دعویٰ ہو کسی کو تو ہمیں روک کے دیکھے

ناگاہ کہا شمرِ جفا جُو نے یہ بڑھ کر اے وارثِ شمشیرِ علیؑ ثانیٔ جعفرؑ
123 کیا قصد ہے دیکھو تو یہ دریا ہے کہ لشکر لاکھوں سے کہیں ایک جواں ہوتا ہے سر بر
جیتے نہیں بچنے کے جو مرنا ہو تو آؤ
پانی کے لیے خون میں بھرنا ہو تو آؤ

کچھ تم سے محبت نہیں رکھتے شہ ذی جاہ یوسف کو گنواتے ہیں یہ کس طرح کی ہے چاہ
124 مفت اپنی جوانی کو نہ ضائع کرو لِلّٰہ آبِ دمِ شمشیر پہ اس نہر کی ہے راہ
ہوگا یہ تلاطم کہ دل و کوہ ہلے گا
ان تیغوں کی باڑھوں میں تمہیں گھاٹ ملے گا

عباسؑ پکارے کہ خبردار ہم آئے ہاں روک تو او ظالمِ غدار ہم آئے
125 اک وار میں اُس پار سے اِس پار ہم آئے لے گھاٹ سے اور نہر سے ہشیار ہم آئے
تلوار کے مالک تہِ افلاک ہمیں ہیں
آبِ دمِ شمشیر کے پیراک ہمیں ہیں

۱۲۶ پسپا ہوں یہ جائز نہیں پیشے میں ہمارے ‏ کٹتا ہے پہاڑ آگ ہے تیشے میں ہمارے
ہے زورِ علی ہر رگ و ریشے میں ہمارے ‏ بر آ نہیں سکتا کوئی بیشے میں ہمارے

خاطر جو کشیدہ ہو تو جُھکتے نہیں غازی
گر آگ کا دریا ہو تو رُکتے نہیں غازی

۱۲۷ تو کیا ہے جو رستم ہو تو ہم منھ کو نہ موڑیں ‏ سر جائے تو حیدرؑ کے طریقے کو نہ چھوڑیں
مر جائے اگر شیر کے پنجے کو مروڑیں ‏ گر قلعۂ خیبر ہو تو اک ہاتھ میں توڑیں

سو بجلیاں چمکیں تو کبھی ہم نہیں ڈرتے
روباہوں کے انبوہ سے ضیغم نہیں ڈرتے

۱۲۸ فرما کے یہ تلوار کو صفدر نے نکالا ‏ ہالہ ہوا رہوار کو کاوے پہ جو ڈالا
بھالوں کو ادھر بڑھ کے سواروں نے نکالا ‏ بجلی جو گری ہو گیا لشکر تہ و بالا

اس شان سے غازی صفِ جنگاہ میں آیا
غل تھا کہ اسد لشکرِ رُوباہ میں آیا

۱۲۹ دریائے شجاعت میں تلاطم ہوا اکبار ‏ عالم کو قیامت کے نظر آ گئے آثار
ہلنے لگے اشجار لرزنے لگے کہسار ‏ صحرا سے گریزاں ہوئے اژدر طرفِ غار

جن کہتے تھے خالق ہمیں اس آن بچائے
چلّاتی تھیں پریاں کہ خدا جان بچائے

۱۳۰ گرتے تھے طیورانِ ہوا کھولے ہوئے پر ‏ شہباز کے بازو سے لپٹتا تھا کبوتر
بجلی نہ گرے ہم پہ پرندوں کو یہ تھا ڈر ‏ سب جان بچانے کے لیے پھرتے تھے مضطر

نعرہ جو کیا ابنِ شہِ قلعہ شکن نے
منھ ڈال دیا شیر کے قدموں پہ ہرن نے

۱۳۱ جس صف پہ چلی تیغ وہ بے سر نظر آئی — ریتی پہ ہر اک لاش برابر نظر آئی
جب وار کیا قوتِ حیدرؑ نظر آئی — گہ تنگ کے نیچے کبھی سر پر نظر آئی
غل ہوتا تھا کرتی تھی دو پارا جو سپر کو
دو کردیا انگشت سے احمدؐ نے قمر کو

۱۳۲ تیغوں کو نیاموں سے نکلنے نہیں دیتی — اس فوج کا اک وار بھی چلنے نہیں دیتی
گھوڑوں پہ سواروں کو سنبھلنے نہیں دیتی — انداز لڑائی کا بدلنے نہیں دیتی
تلوار نہیں برقِ اجل ہم پہ جھکی ہے
ڈھالوں سے کہیں مرگِ مفاجات رُکی ہے

۱۳۳ ترکش کو نہ چھوڑا نہ کماں دار کو چھوڑا — حلقے کو نہ چلّے کو نہ سوفار کو چھوڑا
بے دو کیے راکب کو نہ رہوار کو چھوڑا — چھوڑا تو سسکتا ہوا دو چار کو چھوڑا
رُخ سب قدر اندازوں کے پھرتے ہوئے دیکھے
ہر ضرب میں سر خاک پہ گرتے ہوئے دیکھے

۱۳۴ مِغفر کو جو کاٹا تو جبیں سے نکل آئی — سر پر جو پڑی خانۂ زیں سے نکل آئی
بجلی سی صفِ لشکرِ کیں سے نکل آئی — گہ ڈوب گئی گاہ زمیں سے نکل آئی
غل تھا کہ عجب کیا جو سپر سے نہیں رُکتی
یہ ضرب تو جبریل کے پَر سے نہیں رُکتی

۱۳۵ نے ڈھال پہ نے سر پہ نہ گردن پہ رکی وہ — سینے پہ نہ بکتر پہ نہ جوشن پہ رُکی وہ
نے سنگ نہ اشجار نہ آہن پہ رُکی وہ — نے زین پہ نے پایۂ توسن پہ رُکی وہ
یہ چاشنیٔ خونِ عدو بھا گئی اُس کو
بجلی کی طرح جس پہ گری کھا گئی اُس کو

١٣٦ سینے میں در آئی تو نئی چال سے نکلی — پہنچے کو قلم کرتی ہوئی ڈھال سے نکلی
ڈوبی جو زرہ میں تو عجب حال سے نکلی — مچھلی سی تڑپتی ہوئی اِک جال سے نکلی
چار آئینے کو آٹھ کیا کاٹ نے اُس کی
بٹھلا دی ہر اک کشتیِ تن گھاٹ نے اُس کی

١٣٧ جُوں موج ہوئی فوج میں ہل چل لبِ دریا — دکھلانے لگا رخش بھی چھل بل لبِ دریا
کٹ کٹ کے گرے برچھیوں کے پھل لبِ دریا — پھٹ پھٹ گیا ڈھالوں کا بھی بادل لبِ دریا
بدلی میں نہ اس تیغ کا پرتو نظر آیا
مطلع جو ہوا صاف مہِ نو نظر آیا

١٣٨ جب ناریوں کو تیغ کے گھاٹ اس نے اتارا — لڑنے میں نظر آگیا دریا کا کنارا
سقائے حرم فوج کو بڑھ کر یہ پکارا — کیوں اب کہو دریا ہے ہمارا کہ تمہارا
تم کہتے تھے ہم نہر پہ جانے نہیں دیتے
لو آؤ تو اب ہم تمہیں آنے نہیں دیتے

١٣٩ یوں لیتے ہیں دریا جو شجاعت کے دھنی ہیں — ہم قوتِ بازوئے امامِ مدنی ہیں
ہر چند گرفتارِ غریب الوطنی ہیں — پر شیرِ غضبناک دمِ تیغ زنی ہیں
ہے بات کی پچ نام پہ مرتے ہیں بہادر
جو کہتے ہیں منہ سے وہی کرتے ہیں بہادر

١٤٠ خالی تو میں پھر کر کبھی خیمے میں نہ جاتا — ہٹتا نہ اگر سینے پہ سو برچھیاں کھاتا
ممکن تھا کہ یہ شیر ترائی کو نہ پاتا — کٹتا جو مرا سر بھی تو لاشہ نہیں آتا
مٹی بھی یہیں کی تنِ صد چاک پہ ہوتی
گر قبر بھی ہوتی تو اِسی خاک پہ ہوتی

۱۴۱ عباسؑ دلاور تو یہ کہتے تھے بصد قہر پھر پھر کے نظر کرتا تھا گھوڑا طرفِ نہر
دوڑی چلی آتی تھی زیارت کو ہر اک لہر فرماتے تھے وہ شاہ یہ پانی ہے مجھے زہر
کس کو خبر اس کی ہے مروں گا کہ جیوں گا
بے قبلۂ عالم تو یہ پانی نہ پیوں گا

۱۴۲ کہہ کر یہ سخن ڈال دیا نہر میں رہوار حسنِ رُخِ رنگیں سے وہ تختہ ہوا گلزار
تھے صاف حبابِ لبِ دریا گلِ بے خار پانی میں مہک عطر کی آجاتی تھی ہر بار
تھی نور کی ضو عکس سے گرداب کے اندر
خورشید تو باہر تھا قمر آب کے اندر

۱۴۳ پہلے تو کہا دل سے بجھا لیجے یہاں پیاس پر ساتھ ہی ڈوبے عرقِ شرم میں عباسؑ
سوچے کہ سلامت تو پہنچنے کی نہیں آس خم ہو کے بھرا مشک کو دریا سے بصد یاس
جب تشنہ دہن تا بہ لبِ جُو نکل آئے
اس وقت تو گھوڑے کے بھی آنسو نکل آئے

۱۴۴ دریا کی ترائی میں جو آیا وہ غضنفر بھاگی ہوئی پھر جمع ہوئی فوجِ ستم گر
شیث آیا کئی سو قدر اندازوں کو لے کر غل تھا کہ نکل جانے نہ پائے یہ دلاور
پیاسے پہ گھٹا شام کے لشکر کی جھکی تھی
تلواروں سے اور برچھیوں سے راہ رُکی تھی

۱۴۵ غصّے میں بڑھے آتے تھے عباسِؑ علمدار تھی مشکِ سکینہؑ پہ سپر ہاتھ میں تلوار
حملے تھے وہی تیغ وہی اور وہی وار اِس غول کے آگے کبھی اس صف کے ہوئے پار
بجلی کی تڑپ فوج میں دکھلاتا تھا گھوڑا
آتا تھا کبھی اور کبھی اُڑ جاتا تھا گھوڑا

١٤٦
شُعلے کی لپک تیغ کے پَرتو نے دکھائی — بجلی کی تڑپ اسپِ سُبک رو نے دکھائی
رفتارِ غزال اس کی تگ و دو نے دکھائی — ہر سُم کے تلے شکلِ مہِ نو نے دکھائی
آہو میں بھی ایسے نہ طرارے نظر آئے
ہیکل جو ہلی دھوپ میں تارے نظر آئے

١٤٧
جب بڑھتے تھے عباسؑ تو ٹل جاتے تھے ناری — نعرے سے بہادر کے دہل جاتے تھے ناری
گھبرا کے ہر اک صف سے نکل جاتے تھے ناری — جب بھاگ نہ سکتے تھے تو جل جاتے تھے ناری
اعجاز یداللہ کے جانی نے دکھایا
آتش کا اثر تیغ کے پانی نے دکھایا

١٤٨
جا جا کے جو ہر صف میں لڑا عاشقِ شبیرؑ — برچھی کہیں کھائی کہیں نیزہ کہیں شمشیر
جس وقت لگے دونوں طرف بازوؤں پہ تیر — عباسؑ بنے جعفرِ طیّارؑ کی تصویر
جنّت کے دریچوں کو ملک باز کریں گے
اب سوئے جناں نہر سے پرواز کریں گے

١٤٩
گھوڑا جو رُکا روک لیا فوج نے اک بار — زخمی تھی کلائی، پہ چلی جاتی تھی تلوار
گھبرا گئے جب پڑنے لگی تیروں کی بوچھار — مشکیزے کو جھک جھک کے بچاتا تھا علمدار
پیہم صفِ اعدا سے یہ ناوک فگنی تھی
گھوڑے کی بھی گردن دُمِ طاؤس بنی تھی

١٥٠
تھے جسم پہ مانندِ زرہ تیروں کے روزن — گویا کہ لہو روتا تھا ہر دیدۂ جوشن
تھی غرق بخوں تن کی قبا زین کا دامن — غش آتا تھا ہر نے پہ جھکی جاتی تھی گردن
کھا کھا کے سناں شکرِ خدا کرتے تھے عباسؑ
پر مشک نہ سینے سے جدا کرتے تھے عباسؑ

۱۵۱ غل فوج میں تھا مار لیا شیر ژیاں کو    ہاں بھائیو دَم لینے نہ دو تشنہ دہاں کو
پانی سے کہیں تر نہ کرے خشک زباں کو    توڑو کمرِ سبطِ رسولِؐ دو جہاں کو
مرجائے گا تیغوں سے جو مشکیزہ کٹے گا
پانی جو بہاؤ گے تو زور اس کا گھٹے گا

۱۵۲ جب گھر گیا اعدا میں علمدارِ حسینی    لڑتا رہا تادیر مددگارِ حسینی
زخمی ہوا تیروں سے جو غمخوارِ حسینی    غل تھا کہ مِٹی رونقِ گلزارِ حسینی
گو تن میں نہ طاقت تھی مگر لڑتے تھے عباسؑ
جو ٹوکتا تھا شیر سے جا پڑتے تھے عباسؑ

۱۵۳ یاں کا تو یہ نقشہ تھا سنو حالتِ سرورؑ    پھرتے تھے کمر پکڑے ہوئے سبطِ پیمبرؐ
ڈیوڑھی پہ تو سب ہیں حرم اور آپ ہیں باہر    لب پر کبھی نالے ہیں کبھی ہائے برادر
تکتے ہیں سوئے نہر سراچوں کے تلے سے
لپٹائے ہیں عباسؑ کے بیٹے کو گلے سے

۱۵۴ منھ چوم کے کہتے ہیں نہ رو میں ترے قربان    تو باپ کے آنے کی دعا مانگ مری جان
ننھے سے اُٹھا ہاتھ یہ کہتا ہے وہ نادان    اللہ یتیمی سے بچا لے مجھے اِس آن
بھائی کی نشانی پہ فدا ہوتے ہیں شبیرؑ
معصوم دعا کرتا ہے اور روتے ہیں شبیرؑ

۱۵۵ پھر غُل جو ہوا رن میں تو زینبؑ کو پکارے    آتی ہے تباہی بہن اب گھر پہ ہمارے
گھیرا ہے مرے شیر کو دریا کے کنارے    مارے کوئی مجھ کو مرے بھائی کو نہ مارے
عباسؑ کی گردن سے تو شمشیر ملے گی
پر مجھ کو کہاں باپ کی تصویر ملے گی

ڈیوڑھی پہ تلاطم تھا حرم کرتے تھے زاری — کہتی تھی سکینہؑ کہ چلی جان ہماری
۱۵۶
سر کھولے دعا مانگتی تھیں بیبیاں ساری — یا شیرِ خدا خاک میں مل جائیں یہ ناری

طوفاں سے خدا پیاسوں کی کشتی کو بچائے

اللہ سکینہؑ کے بہشتی کو بچائے

ناگاہ یہ جانکاہ صدا دشت سے آئی — ہاں طبل بجے تیغ یداللہ نے کھائی
۱۵۷
تصویرِ علیؑ صفحۂ ہستی سے مٹائی — دیکھیں تو کہ اب بھائی کو پیدا کرے بھائی

تنہا شہِ والا کا علم کر دیا ہم نے

عباسؑ کے ہاتھوں کو قلم کر دیا ہم نے

نوفل سے کیا شمرِ لعیں نے جو اشارا — وہ دستِ علمدار اٹھا کر یہ پکارا
۱۵۸
یہ کس کے کٹے ہاتھ ہیں ہم نے کسے مارا — دیکھے انہیں کس جا ہے یداللہ کا پیارا

تلواروں سے تصویر مٹائی ہے یہ کس کی

کس شیر کا پنجہ ہے کلائی ہے یہ کس کی

یہ خون بھرے کس کے ہیں الماس کے بازو — ہے کس گلِ رنگیں میں یداللہ کی خوشبو
۱۵۹
لشکر کا علم کیا ہوا اے سیّدِ خوش خو — وہ کون ترائی میں تڑپتا ہے لبِ جو

وہ نہر پہ خنجر سے گلا کٹتا ہے کس کا

بسمل کی طرح خاک میں تن اٹتا ہے کس کا

بھائی کے کٹے ہاتھ نظر آئے جو ناگاہ — تھرانے لگے غیظ سے ابنِ اسداللہؑ
۱۶۰
اتنا تو کہا مر گئے عباسؑ علی آہ — تیغِ دو زباں کھینچ کے دوڑے شہِ ذیجاہ

یاں بنتِ علیؑ کوٹ کے سینہ نکل آئی

سب بیبیوں سے پہلے سکینہؑ نکل آئی

عباسؑ کا فرزند تڑپ کر یہ پکارا ۔ کیوں نکلیں بہن تم، کسے مارا کسے مارا؟
١٦١ وہ کہتی تھی رونے دو نہیں صبر کا یارا ۔ اے بھائی بہشتی مرا کوثر کو سدھارا
چلاتی ہوں میں پھر کے نہیں آتے ہیں بابا
دیکھو وہ کمر پکڑے ہوئے جاتے ہیں بابا

فرزند کو بابا کی خبر سن کے غش آیا ۔ گودی میں اسے دوڑ کے فضّہ نے اٹھایا
١٦٢ دریا پہ جو پہنچا اسداللہ کا جایا ۔ واں بھائی کو بھائی نے تڑپتا ہوا پایا
آنکھوں کو خجالت کے سبب بند کیے تھے
تیروں سے چھدی مشک کو پہلو میں لیے تھے

بھائی سے لپٹ کر یہ پکارے شہِ ابرار ۔ صدقے میں ترے اے مرے لشکر کے علمدار
١٦٣ مجروح جو تھا تیروں سے وہ جسمِ گہربار ۔ عباسؑ سے آنکھوں کو نہ کھولا گیا زنہار
دکھلا کے وفادار نے کانٹوں کو زباں کے
سر رکھ دیا قدموں پہ امامِ دو جہاں کے

حضرت نے کہا سر تو قدم پر سے اٹھاؤ ۔ عباسؑ ہم آغوش میں لیویں ادھر آؤ
١٦٤ گر ہاتھ نہیں سر مری چھاتی سے لگاؤ ۔ یاری جو زباں دے تو کچھ احوال سناؤ
تقریر تری شہرۂ آفاق ہے بھائی
بھائی تری آواز کا مشتاق ہے بھائی

عباسؑ نے کی عرض کہ ہے موت گلوگیر ۔ کہنا تھا بہت کچھ پہ نہیں طاقت تقریر
١٦٥ اب تن کی رگیں کھنچتی ہیں یا حضرتِ شبیرؑ ۔ امید یہ ہے رحم کرے مالکِ تقدیر
آگے مرے روئے خلق شاہِ نجف ہے
اس وقت تلک منہ مرا قبلے کی طرف ہے

166 سب کام مرے آپ کے صدقے سے بن آئے وہ فاطمہؑ آئیں شہِ خیبر شکن آئے
آپ آئے حسنؑ آئے رسولِؐ زمن آئے سب مشکلیں آساں ہوئیں جب پنجتن آئے
اب روح سوئے خلد بریں جاتی ہے آقا
کچھ نیند بھی خادم کو چلی آتی ہے آقا

167 یہ کہہ کے کبھی پاؤں سمیٹے کبھی پھیلائے کلمہ جو پڑھا ہونٹ علمدار کے تھرائے
دم تن سے نکلتے ہوئے آنسو بھی نکل آئے سر پیٹ کے حضرت نے کہا ہائے اخی ہائے
زانوئے شہِ دیں پہ سفر کر گئے عباسؑ
گردن تو ڈھلی رہ گئی اور مر گئے عباسؑ

168 سر پیٹ کے ہاتھوں سے یہ شبیرؑ پکارے عباسؑ ہمیں چھوڑ کے جنّت کو سدھارے
سر بھائی کے قدموں سے اٹھاؤ مرے پیارے بس ہو چکی تعظیم میں قربان تمہارے
بھائی میں تری تشنہ دہانی کے تصدّق
عباسؑ میں اس مرتبہ دانی کے تصدّق

169 کچھ بولو تو اے عاشقِ سلطانِ مدینہ چلّاتی ہے ڈیوڑھی سے تمہیں ہائے سکینہؑ
بتلاؤ بھتیجی کو تسلّی کا قرینہ اس صدمے سے اس بچی کا دشوار ہے جینا
یہ مشک جو واں خون میں تر جائے گی بھائی
بس ہائے چچا کہہ کے وہ مر جائے گی بھائی

180 زہراؑ کی صدا آئی علمدار سدھارے بے کس ہوئے شہ حیف ہے غم خوار سدھارے
حضرت نے کہا جعفرِؑ طیار سدھارے جرّار وفادار مددگار سدھارے
جنت کو گئے ہم سے یہ کیا کر گئے بھائی
باتیں ابھی کرتے تھے ابھی مر گئے بھائی

181
خاموش انیسؔ اب تو نہ کہہ زاریِ شبیرؑ ٹکڑے کیے دیتی ہے جگر کو تری تقریر
ہر بات میں ہے درد ہر اک لفظ میں تاثیر مصرعے ہیں محبوں کے کلیجے کے لیے تیر
کم ہے عوض اس کا جو کوئی کوہِ طلا دے
آقا تجھے اس مرثیہ گوئی کا صِلا دے

❁ ❁ ❁

مرزا دبیرؔ:

# ہاجرِ ادب و سارہ نسب

## اُمّ البنین علیہا السّلام

۱
انجیلِ مسیحِ لبِ شبیرؑ ہیں عباسؑ — سُرخیٔ سرِ سورۂ تقدیر ہیں عباسؑ
یہ مصحفِ اخلاص کی تفسیر ہیں عباسؑ — ہر جزو کُلِ آیۂ تسخیر ہیں عباسؑ
شمشیرِ خدا ہیں سپرِ شاہِ عرب ہیں
خالق کے سوا قبضہ میں اس تیغ کے سب ہیں

۲
ذیقعدہ میں وہ قاعدۂ نو ہو سخن میں — مصرعے مہِ نو بن کے لگیں چرخِ کہن میں
ہر ایک طرف واہ کا افواہ ہو رن میں — شیروں کا پتا ہے نہ ترائی میں نہ بن میں
وہ حشر کہ شیرازہ کشائے جزو کُل ہے
عباسؑ کی تلوار کے اک وار کا غل ہے

۳
یا حضرتِ روح القدس امداد کو آؤ — تائیدِ زبانِ سخن ایجاد کو آؤ
آرائشِ مضمونِ خداداد کو آؤ — لے کر قلمِ وحی رقمِ صاد کو آؤ
نقشے وہ کھنچیں مصرعِ اسرار نما کے
غل ہو کہ مرقعے ہیں یہ الہامِ خدا کے

۴
کالعرش ہے کیا فرشِ گذرگاہِ علمدار — کالشمس ہے کیا شمسۂ درگاہِ علمدار
کالغیب ہے کیا عینِ نظرگاہِ علمدار — کالفجر ہے کیا نورِ سحرگاہِ علمدار
مسجد میں ظہور ان کا مشابہ ہے سحر سے
خورشید سپیدی سے نکلتا ہے، یہ گھر سے

۵
سرِ لشکرِ مردانِ خدا کون ہے؟ یہ ہیں — سر پنجۂ شیرانِ وغا کون ہے؟ یہ ہیں
صفدر شہِ صفدر کے سوا کون ہے؟ یہ ہیں — دستِ کرم و چشمِ حیا کون ہے؟ یہ ہیں
یکتا ہے یہ گل ہشت جناں کے چمنوں میں
یوسف ہے یہ اک چرخ کے نو پیرہنوں میں

۶
جس روح کا قالب ہو وفا کون ہے؟ یہ ہیں — جس گل کا ہر اک جز ہے ولا کون ہے؟ یہ ہیں
یکتائے دو کون ان کے سوا کون ہے؟ یہ ہیں — جس بندے پہ نازاں ہے خدا کون ہے؟ یہ ہیں
دو آئینوں سے رعبِ خدا صاف جلی ہے
وہ ایک رُخ ان کا ہے اور اک رُوئے علیؑ ہے

۷
ہوتا ہے جو حاضر یہ بہادر سرِ دربار — دربار میں دُربار علیؑ ہوتے ہیں ہر بار
غیر از حسینؑ ان پہ تصدق مرا گھر بار — عارض ہیں قمر یا کہ لبِ لعل گہر بار
یہ والیٔ اقلیمِ ولایت کا ولی ہے
تصویرِ تولّائے حسینؑ ابن علیؑ ہے

۸
سورج ہے نہ دن خلد میں نے چاند نہ شب ہے — شمس و قمرِ عدن یہ فرخندہ نسب ہے
یہ مطلبی طالبِ رب عاشقِ رب ہے — یہ ماہ بنی ہاشم و خورشیدِ عرب ہے
مالک ہیں بڑے رتبۂ و توقیر کے عباسؑ
عباسؑ کے شبیرؑ ہیں، شبیرؑ کے عباسؑ

۹ پیدا ہوں جو ایسے چمنستانِ جہاں لاکھ — افلاک کڑور اور زمینیں ہوں عیاں لاکھ
باران کے ہر اک قطرہ سے دریا ہوں رواں لاکھ — گھر گھر ہوں مسن خضر سے یوسف سے جواں لاکھ
نایاب ہوں نزدیک کی اور دُور کی شکلیں
سب حُسن کے رخسار ہوں سب نور کی شکلیں

۱۰ کیا مُنھ جو نقابوں سے حسیں منھ کو نکالیں — عیسیٰؑ قسم انجیل کی بیساختہ کھالیں
توریت کو موسیٰؑ ید بیضا پہ اوٹھا لیں — فرقانِ مبیں فرق پہ خاصانِ خدا لیں
انصافِ خدا بڑھ کے حَکم ہو کہ یونہیں ہے
اتنوں میں کوئی ثانئ عباسؑ نہیں ہے

۱۱ بابا وہ ہے جو آدم و حاتم کا شرف ہے — واں عرش کا یاں کعبۂ اعظم کا شرف ہے
سردار حسینؑ ان کا دو عالم کا شرف ہے — ہاں آسیہ کا فخر ہے مریم کا شرف ہے
ہو کیوں نہ وہ بی بی شرفِ مادر عیسیٰؑ
فرزند ہے عباسؑ سا وارث ہے علیؑ سا

۱۲ جو شوق تھا حیدرؑ کی ولادت کا نبیؐ کو — وہ ان کی تمنا تھی حسینؑ ابنِ علیؑ کو
شانے پہ نشاں رکھے جو پاتے تھے کسی کو — پیغام یہ دیتے تھے پیمبرؐ کے وصی کو
حسرت ہے جو اللہ مددگار ہو بابا
لشکر نہ ہو پر ساتھ علمدار ہو بابا

۱۳ اب خطبہ نویسانِ نکاحِ طرب انجام — لکھتے ہیں علیؑ کو کسی شادی سے نہ تھا کام
یہ عرش سے وارد ہوئی مشاطۂ الہام — مشاطۂ الہامِ خدا لائی یہ پیغام
شاہِ شہدا زیبِ دہِ روئے زمیں ہے
پر شاہِ شہیداں کا علمدار نہیں ہے

۱۴ شبیرؑ مرا گو متوکل ہے غنی ہے — پر آج وطن میں ہے توکل بے وطنی ہے
عاشور کا دن مثلِ قیامت شدنی ہے — واں نیزے ہیں تابوت، کفن بیکفنی ہے
رایت جو علم لشکر بے پیر کرے گا
واں کون علمداریٔ شبیرؑ کرے گا

۱۵ دارِم کے قبیلہ کا عرب میں ہے بڑا نام — اُس میں ہے مسمّی بحزام ایک خوش انجام
اُس باغ کا ہے سروِ خراماں وہ گل اندام — بیٹی ہے سعید اُس کی جگر گوشۂ اسلام
زہراؑ کی کنیزوں میں وہ سردارِ جہاں ہے
سرخیلِ شہیداں کے علمدار کی ماں ہے

۱۶ یہ گوہرِ پاکیزۂ رحمت کی صدف ہے — یہ دُرجِ دُرِ نسلِ شہنشاہِ نجف ہے
اللہ کے لشکر کا نشان اس کا خلف ہے — آئینۂ آئینِ شجاعانِ سلف ہے
یکتائی کے میزان میں لال اُس کا تُلے گا
عَقد اس سے جو باندھو گے تو عُقدہ یہ کُھلے گا

۱۷ کی شاہ نے اس بات کے سامان کی تدبیر — بے رُقعہ چلی وجد میں مشاطۂ تقدیر
وحی احدی جیسے کہ بے کاغذ و تحریر — واضح ہوئی جوئندہ و یابندہ کی تفسیر
تھی عقد کی رغبت جو دل شاہ شہاں میں
نزدیک تھا حورانِ جناں آئیں جہاں میں

۱۸ یوں سوئے حزام ابن مظاہر تھے خراماں — کھولے دہن شکر کو باندھے ہوئے داماں
حاضر یہ جلوِ عیش و طرب مثل غلاماں — تھا عقدہ کشا عقد یداللہ کا ساماں
اقبال حزام فلک اجلال کا چمکا
پیغام و سلام اُس سے کہا شاہِ امم کا

نسبت تھی جو دختر کی ہوا دل میں وہ محجوب ۔ پھر حمد خدا کر کے پکارا وہ خوش اسلوب
۱۹
حیدرؑ ہیں وزیر اُس کے جو خالق کے ہیں محبوب ۔ بیٹی میری لونڈی میں غلام اُن کا بہت خوب

اس رشتہ سے ہم رتبۂ افلاک کریں گے
ذرّہ ہوں مجھے خاک سے وہ پاک کریں گے

حقا شہ مرداں کے برابر نہیں کوئی ۔ جز شاہِ رسل ہمسر حیدرؑ نہیں کوئی
۲۰
حیدرؑ سا وصی کیا کہ پیمبرؐ نہیں کوئی ۔ فیاض و عطا پاش و تونگر نہیں کوئی

مقدرو جہیز اُن کے موافق نہیں رکھتا
کچھ نذر و تصدق کی بھی لائق نہیں رکھتا

چلائے حبیب ابن مظاہر یہ کہا کیا ۔ کچھ خیر ہے پروائے جہیز اُن کو بھلا کیا
۲۱
زہراؑ کو دیا خالق مختار نے کیا کیا ۔ کونین جہیز اُن کا ہے پھر سیم و طلا کیا

گر ملک تری کوئی فلک کوئی زمیں ہو
لکھ دے کہ ترا نام بھی تا عرشِ بریں ہو

خیبر شکنی اُن کی تو ہے اظہر و اشہر ۔ پر منکسر النّفس بھی ہے نفسِ پیمبرؐ
۲۲
قنبر کے بھی ہمراہ غذا کھاتے ہیں اکثر ۔ غلّہ لیے راتوں کو پھرا کرتے ہیں گھر گھر

دیتے ہیں غذا بھوکوں کو تسکین کی خاطر
مسکین غذا لایا ہے مسکین کی خاطر

یہ سچ ہے کہ حیدرؑ ہیں شہنشاہِ دو عالم ۔ پر ذرہ نوازی میں ہے خورشید کا عالم
۲۳
ایسے ہیں فروتن کہ مقولہ ہے یہ ہر دم ۔ جو بندۂ حق سب بنی آدم ہیں وہی ہم

پیدا جو کیا کعبہ میں قدرت ہے خدا کی
بخشی جو امامت یہ عنایت ہے خدا کی

۲۴
بولا صدفِ عقل کا وہ دُرِّ یگانہ　　آدم کے پسر ہیں بشر اے فخرِ زمانہ
تخصیص نہیں فرق تلفّظ میں ہے یا نہ　　میں نم ہوں وہ یم ہیں میں خرابہ وہ خزانہ
مطلوب ہو گر دخترِ نادار تو یہ ہے
لونڈی پئے خدمت جو ہو درکار تو یہ ہے

۲۵
القصہ عزیزوں میں ہوا شوق یہ سب کو　　شادی ہو شبِ ہفتہ ہم ماہ رجب کو
پیغام تقرّر کا گیا شاہِ عرب کو　　زوجہ نے کیا یاں طلب اُس خیر طلب کو
پوچھا مرا داماد پیمبرؐ کا وصی ہے
یہ بولا کہ ہاں نام خدا نام علیؑ ہے

۲۶
اورنگ نشینِ ہل اتیٰ خواجۂ قنبر　　معراج گزینِ فلکِ دوشِ پیمبرؐ
سب اُن کے ہیں محکوم چہ خاقان چہ قیصر　　سب زیرِ نگیں ہیں چہ سلیماں چہ سکندر
ہے یہ برکت نامِ مبارک میں اُسی کے
گرتے ہوئے تھم جاتے ہیں کہنے سے علیؑ کے

۲۷
بولی وہ عفیفہ میں ہوئی شاد خوشا حال　　اے شکر یہ شادی ہے خداداد خوشا حال
کی فاطمہؑ کی روح نے امداد خوشا حال　　دامادِ خدیجہؑ میرا داماد خوشا حال
دھیان اُن کو ہے لونڈی کی غریبی کا جناں میں
لونڈی بھی تو دم بھرتی ہے بی بی کا جہاں میں

۲۸
تھی دخترِ پاک اُس کی مسمّٰی بحمیدہ　　بسم اللہِ مجموعۂ اوصافِ حمیدہ
تقویٰ و طہارت کے جریدے میں جریدہ　　دل روزِ ازل سے تھا مگر درد رسیدہ
سقّائے سکینہؑ کی وہ مظلومہ جو ماں تھی
اک نہرِ فرات آنکھوں سے ہر وقت رواں تھی

۲۹
حور ارم و زہد و ورع مریمِ دوراں — ہاجر ادب و سارا نسب آمنہ ایماں
داماں تھا سجّادۂ بلقیسِ سلیماں — پوشاک بدن پردۂ ستاریِ یزداں
رُخ اپنے ہی پرتو کا جو برقع میں نہاں تھا
خورشید صفت کنبہ میں مخفی وعیاں تھا

۳۰
فانوس میں اک شمع درخشاں نظر آئی — حجرے میں حمیدہ کی جو ماں اُس کی در آئی
چپکے سے کہا لے مری امید بر آئی — لینے کو بلائیں جو وہ نزدیک تر آئی
اب فخر عرب قوم ہماری ہوئی بیٹا
نسبت شہِ مرداں سے تمہاری ہوئی بیٹا

۳۱
غازہ رخ عیدین کا نوروز کی سرتاج — ناگاہ وہ شام آئی کہ جو صبح سے لے باج
تھی رات بھی نازاں کہ علیؑ کی ہے برات آج — حُسنِ شبِ قدر و شبِ بدر و شبِ معراج
کثرت وہ ستاروں کی شبِ جلوہ فگن پر
مشاطوں کا جھرمٹ تھا شبِ عقد دولہن پر

۳۲
پھولی شفق شام کے لالے کی جو لالی — سج دھج تھی عروس شبِ شادی کی نرالی
پازیب بھی اور کان کے بندے بھی ہلالی — ہلکی سی لبِ بامِ فلک اُس نے جمالی
موباف زری نظم کیا کاہ کشاں کو
مضمون بھی چوٹی کا ملا اہلِ زباں کو

۳۳
جس طرح محل سے شبِ معراج پیمبرؐ — ایوانِ مبارک سے برآمد ہوئے حیدرؑ
ملبوس بدن عطر سے جنت کے معطّر — عرشی فلکی فوج پہ فوج آئی زمیں پر
تھا ساتھ ہر اک وقت خدا اپنے ولی کے
آتی تھی ندا ہم بھی براتی ہیں علیؑ کے

۳۴
دارم کے قبائل میں گیا نور کا آیا — اس قبلہ کے لینے کو قبیلہ وہ سب آیا
ایک ایک نے آنکھوں کو سر راہ بچھایا — یوں دوڑ کے قدموں پہ گرے جیسے کہ سایا
جتنے تھے براتی وہ رہے راہ گذر میں
تنہا یہ درِ علم گیا بیاہ کے گھر میں

۳۵
حجلے میں حضور آئے کہ داخل ہوئی رحمت — پردے میں دلہن دولہا پہ نازل ہوئی رحمت
سب ہٹ گئے رحمت کے مقابل ہوئی رحمت — ہر حال حمیدہ کے یہ شامل ہوئی رحمت
حجلے میں عجب نور کی کشتی نظر آئی
آراستہ پوشاکِ بہشتی نظر آئی

۳۶
وہ تافتہ و سندس و استبرقِ جنت — تھا بافتۂ رشتۂ نورِ یدِ قدرت
سنجاف کی جا گردِ رقم آیۂ رحمت — دیکھا جو حمیدہ نے سراپا ہوئی حیرت
فرمان خدا سے یہ منادی نے ندا کی
لے زوجۂ حیدرؑ یہ عنایت ہے خدا کی

۳۷
لکھتا ہوں میں ایجاب و قبولِ طرفین اب — رو رو کے ہوئے نعرہ زناں یوں اسدِ رب
واللہ کہ اس عقد میں عمدہ ہے یہ مطلب — ہو دفترِ افواجِ خدا جلد مرتب
شبیرؑ ہے عباسؑ خوش اطوار نہیں ہے
سردار ہے دنیا میں علمدار نہیں ہے

۳۸
اک دن میرے شبیرؑ سے پھر جائیں گے سب ہائے — دوپہر میں لٹ جائے گا گھر ہائے غضب ہائے
زینبؑ پہ رہے گا چھ مہینے یہ تعب ہائے — دربار میں دن گذرے گا زندان میں شب ہائے
ہم ماتم شبیرؑ پہ امداد کریں گے
زہراؑ بھی اسی غم میں موئیں ہم بھی مریں گے

۳۹ اس عقد میں یہ عہد یہ پیماں ہیں ہمارے — بخشے گا تجھے ربِّ عُلا چار ستارے
یہ ہوئیں گے پیارے کہ بنی فاطمہؑ پیارے — یہ فرش کے تارے ہیں وہ ہیں عرش کے تارے
چاہے گی زیادہ کسے بیٹوں میں علیؑ کے
عباسؑ کو اپنے کہ نواسوں کو نبیؐ کے

۴۰ اُجڑا میرا گھر مر گئیں خاتونِ خوش اطوار — دو بیٹیاں بن ماں کی ہیں دو بیٹے دل افگار
ہوگا میرا شبیرؑ مصیبت میں گرفتار — یثرب میں نہ کعبہ میں اماں دیں گے جفا کار
پر ماریہ کی صبح غضب شام غضب ہے
عاشور کی ظہرین کا انجام غضب ہے

۴۱ اُس روز میرے کہنے کا تو دھیان کرے گی — پوتوں کے تو سہرے کا نہ ارمان کرے گی
مجھ پر میرے اللہ پر احسان کرے گی — فرزندوں کو شبیرؑ پہ قربان کرے گی
پہلے تیرے بیٹوں پہ رواں تیغِ ستم ہو
پھر بوسہ گہہِ احمدِ مختار قلم ہو

۴۲ یہ سنتے ہی حجلہ میں ہوا شیون و ماتم — وہ بیاہ کا گھر تعزیہ خانوں سے نہ تھا کم
گھونگھٹ میں حمیدہ کو ہوا سکتے کا عالم — گوندھا ہوا سر کھول کے زانو پہ کیا خم
ایمان پکارا یہ نہیں وقت حیا کا
اقرار کرو شاہ شہیداں کی ولا کا

۴۳ چلائی حضور آپ جو فرمائیں میں راضی — بیٹے میرے شبیرؑ کے کام آئیں میں راضی
بابا سے میرے آپ یہ لکھوائیں میں راضی — سب کنبے کی مہریں ابھی ہوجائیں میں راضی
طاعت نہ کروں میں جو حسینؑ ابنِ علیؑ کی
لونڈی نہ خدا کی نہ تمھاری نہ نبیؐ کی

۴۴ حضرت نے کہا اجر وجزا دے تجھے غفار بی بی ترے ممنون ہوئے احمدؐ مختار
شبیرؑ پہ تھے فاطمہ زہراؑ کے یوں ہی پیار حاجت نہیں لکھنے کی تو ہے صادق الاقرار
جنت سے پیمبرؐ کی ندا آئی میں شاہد
اور عرش سے آواز خدا آئی میں شاہد

۴۵ لکھتا ہوں اب آیات اور اخبار سے یہ عقد باندھا گیا اس رشتۂ اقرار سے یہ عقد
خالق نے پڑھا عرش پہ کس پیار سے یہ عقد قدسی پہ کھلا عالمِ اسرار سے یہ عقد
کونین میں دولت تھی جو تسلیم و رضا کی
اسباب جہیزی میں انہیں حق نے عطا کی

۴۶ انجم کی چراغاں ابھی باقی تھی جہاں میں جو نوبتِ رخصت کا ہوا شور مکاں میں
بے رنگ ہوا حجلہ چمن جیسے خزاں میں ماں باپ دولہن کے ہوئے مشغول فغاں میں
باہر سے محافہ جو گیا بیاہ کے گھر میں
سیّاروں نے پھر گشت نہ کی راہ گذر میں

۴۷ نازل جو محافہ میں ہوئی آیتِ رحمت پھر بخت کنیزوں کے کھلے رحل کی صورت
ہاتھ آئی محافہ کے اُٹھانے کی جو دولت کاندھوں پہ فرشتوں کے ملا پایۂ رفعت
رتبے میں ملائک کے مقابل تھیں کنیزیں
بالائے زمیں عرش کی حامل تھیں کنیزیں

۴۸ القصّہ بدلتی ہوئیں کاندھا دمِ رفتار پہنچیں عقبِ در جو کنیزانِ خوش اطوار
چلائی محلدار خبردار خبردار پردہ میں اُٹھاتی ہوں اُدھر کون ہے ہشیار
باہر سے ندا دی ملک و حور نے ہم ہیں
سب حلقہ بگوشانِ شہنشاہ امم ہیں

۴۹ ہم تابع فرمانِ علیؑ ہیں دل و جاں سے    آئے ہیں محافے کو اُٹھانے کو جناں سے
یہ کہہ کے پڑھا سورۂ اخلاص زباں سے    کاندھے پہ محافے کو لیا شوکت و شاں سے
اندھیر تھا مشعل کا دھواں چشم ملک میں
روشن تھے چراغ آنکھوں کے فانوسِ پلک میں

۵۰ تھی شب کو محافے میں وہ بلقیسِ زمانی    یا سورۂ واللیل میں خورشیدِ معانی
یاں خواہشِ تقدیر پہ دل ہوتا ہے پانی    آئی تھی جو یثرب میں بہتر کی سنانی
دروازے پہ نعلین بھی چادر بھی پڑی تھی
انبوہ میں سر ننگے یہی بی بی کھڑی تھی

۵۱ القصہ کنیزوں نے حمیدہ کی سواری    بیت الشرفِ شاہِ ولایت میں اُتاری
ویران محل دیکھ کے رقت ہوئی تاری    زینبؑ کو کلیجہ سے لگایا کئی باری
کیا دونوں کی آداب شناسی کا بیاں ہو
یہ کہتی تھیں لونڈی ہوں وہ فرماتی تھیں ماں ہو

۵۲ ناگاہ ہوا خانۂ خورشید ضو افگن    لوحِ فلکِ سبز پہ لکھا خطِ روشن
کیا دیکھتے ہیں شاہِ نجف نائب ذوالمن    بازوئے حمیدہ پہ ہے اک لوح مزین
نقش اُس پہ ہے باریک مگر خط یہ جلی ہے
یہ دستخطِ خاصِ قدیرِ ازلی ہے

۵۳ پوچھا جو علیؑ نے تو یہ بولی وہ خوش ایماں    اے نقطۂ بائے سرِ بسم اللہِ قرآں
پیدا ہوئی جس شب یہ کنیزِ شہ مرداں    اماں کو ندا آئی کہ ہشیار و نگہباں
ایں بدرِ شبستانِ شہِ بدر و حنین است
ایں مادرِ عباسؑ علمدارِ حسینؑ است

۵۴
فرمایا علیؑ نے کہ ہماری تھی وہ آواز  کی عرض سنا آج یہ اے قبلۂ اعجاز
خالق نے کیا عہدِ ولادت سے سرافراز  بالیں کے تلے مل گئی یہ لوح خدا ساز
اللہ کرے لوحِ جبیں پر یہ لکھا ہو
شبیرؑ پہ لونڈی مع اولاد فدا ہو

۵۵
اب شامِ رقم میں قمرِ کلک ہے تاباں  اعمال ادا کر کے شبِ نیمۂ شعباں
جاگے جو نصیب اس کے تو سوئی یہ خوش ایماں  رویا میں ملی دولت بیدار فراواں
خوش ہو کے اُٹھیں بخششِ معبود کو ڈھونڈھا
داماں میں بر میں دُرِ مقصود کو ڈھونڈھا

۵۶
ہو کر متبسّم شہ مرداں یہ پکارے  کیا ڈھونڈھتی ہو اُس نے کہا عرش کے تارے
کیا خواب میں بیدار ہوئے بخت ہمارے  اک چاند ابھی گود میں تھا تین ستارے
فرمایا مقدّر میں ترے چار پسر ہیں
پر تین خلف تارے ہیں عباسؑ قمر ہیں

۵۷
خاتم کے نواسہ پہ جو ہوئیں گے یہ قرباں  بخشے گا خدا ان کو عجائب سر و ساماں
ہر مرسل و ہر امّت و ہر جنّ و سلیماں  عباسؑ ابوالفضل پہ سب ہوئیں گے گریاں
بھیجیں گے درود اور صلوٰۃ ارض و سما بھی
جنّات بھی انساں بھی ملائک بھی خدا بھی

۵۸
ناگہہ صدفِ نسل میں دُرِّ نجف آیا  اور وجد میں فوراً فلک نہٗ صدف آیا
دورِ قمر و برج جلال و شرف آیا  اور آیۂ الہامِ خدا ہر طرف آیا
تعبیر مجسّم نظر آئے گی جہاں کو
رویا میں اسی چاند کی رویت ہوئی ماں کو

جس چاند سے معلوم ہوئے حمل کے آثار اعجاز و کرامات کے کھلنے لگے اسرار
۵۹
ماں راتوں کو سوتی تھی یہ تھے بطن میں بیدار پچھلے سے جگاتے تھے پے طاعتِ غفّار
یہ عشق کسی طفل شکم کو ہے کسی کا
ہر وقت لیا نام حسینؑ ابن علیؑ کا

حجرے کو حمیدہ کے حسینؑ آتے تھے جس دم اُٹھ اُٹھ کے یہ گرداُن کے پھرا کرتی تھی پیہم
۶۰
کہتے تھے یہ شبیرؑ کہ اے ثانیٔ مریم اس خُردنوازی سے تو ہوتے ہیں خجل ہم
ہم آپ کے فرزند ہیں تعظیم یہ کیسی
کیوں گرد مرے پھرتی ہو تکریم یہ کیسی

وہ کہتی تھی واری گئی پوچھو تو یہ ہم سے پلتے ہیں مرے بطن میں جو ناز و نعم سے
۶۱
کان ان کے لگے رہتے ہیں آوازِ قدم سے آتے ہو جو تم حکم یہ دیتے ہیں شکم سے
کونین کی مختار کی تعظیم کو اُٹھو
امّاں مرے سردار کی تعظیم کو اُٹھو

تعظیم میں ہو دیر تو اے عاشقِ باری یہ زور دکھاتے ہیں غلامی کا تمھاری
۶۲
اُٹھتی ہوں تو پھر بیٹھ نہیں سکتی ہوں واری کہتے ہیں پھرو گرد قسم تم کو ہماری
ہے ترکِ ادب بیٹھ نہ جایا کرو امّاں
عباسؑ کو گرد ان کے پھرایا کرو امّاں

دنیا میں پھرے دن سحر و شام کے ناگاہ طے ماہ یداللہ نے کی منزل نُہ ماہ
۶۳
نو روز کی شب ساعتِ تحویل سحر گاہ طالع ہوا یہ ماہِ بنی ہاشم ذیجاہ
اس چاند نے جو وقت سحر جلوہ گری کی
سورج میں اُداسی تھی چراغِ سحری کی

وارد ہوئیں حورانِ جناں غرقِ جواہر ۶۴ کشتی میں لیے ننھا سا اک خلعتِ فاخر
پانی کی ہوئی چاہ جو نہلانے کی خاطر کوثر سے سبو بھر کے ملائک ہوئے حاضر
اک دن تھی یہ پانی کی کمی ظلمِ عدو سے
میت کا ہوا غسل جراحت کے لہو سے

خود ساقیٔ کوثر نے دیا غسل ولادت ۶۵ کانوں میں کہی آپ اذاں اور اقامت
پھر دامن شبیرؑ میں دی اپنی وہ دولت فرمایا کہ راضی ہوئے اے فدیہ امّت
ہر روز تقاضا تھا علمدار کا ہم سے
لو آج خدا نے یہ دیا اپنے کرم سے

جس چاند میں ایماں کے چمن کو یہ ملا پھل ۶۶ کہتے ہیں کہ وہ ماہِ جمادی تھا پر اوّل
تاریخ دوم اور سوم درج ہے مجمل اُنتیس تھے سن ہجرت اقدس کے مفصّل
تاریخ کی تاکید ہوئی کلکِ قدر پر
اُنتیس کا چاند اُن کو لکھا لوحِ قمر پر

جب والدہ کے دودھ سے دھوئے لبِ ذیشاں ۶۷ تسبیح پڑھی شکر کی بے سبحۂ دنداں
ہر بات میں تھی پیرویِ شاہِ شہیداں واں صبح ولادت کو ہوا پیاس کا ساماں
یاں تیسرے دن دودھ حمیدہ کا ہوا خشک
عباسؑ کا منھ خشک تھا لب خشک گلا خشک

کہتی تھی حمیدہ ارے لوگو میں کروں کیا ۶۸ مہماں کو مرے گھر میں نہیں دودھ مہیّا
بچے کا اشارہ تھا یہ منصب کا ہے تمغا پیاسے کا علمدار ہوں پیاسے کا ہوں سقّا
اونتیس برس شوقِ شہادت میں جئیں گے
ہم تیسرے دن پیاس میں پانی نہ پئیں گے

٦٩
یہ دیکھ کے شبیرؑ نے کی آہ و فغاں ہائے　　گہوارے میں عباسؑ تھے بے شیر طپاں ہائے
لعلِ لبِ شیریں تھے اُوداہٹ تھی عیاں ہائے　　اور سوکھ کے قرآں کی نشانی تھی زباں ہائے
تھی دودھ کی فکر اُن کے لیے جو شہِ دیں کو
اغلب تھا کہ لے آئے فلکِ گاوِ زمیں کو

٧٠
کلمہ یہ لبِ نہرِ لبن سے ہوا جاری　　جھولے کے پھروں گرد جو مرضی ہو تمہاری
پر دایۂ تقدیر دعا دے کے پکاری　　حیدرؑ کی زباں میں ہے ہر اک نعمتِ باری
ہے اُس کی تری بازوئے شبیرؑ کے قابل
قابل ہے وہ شیر ان کے یہ اس شیر کے قابل

٧١
زینبؑ نے کہا بھائی سے مسجد میں چلے جاؤ　　حلّالِ مہمّاتِ دو عالم کو بُلا لاؤ
حاجت ہو روا قبلۂ حاجات کو لے آؤ　　عباسؑ کو غش آتے ہیں تاخیر نہ فرماؤ
شبیرؑ جو حیدرؑ کو بلا لائے محل میں
دو آئے تسلّی کے بہم آئے محل میں

٧٢
دلبر کو لیے بر میں حمیدہ ہوئی حاضر　　حیدرؑ نے لیا گود میں چومے لبِ طاہر
فرمایا کہ تم تو ہو بڑے صابر و شاکر　　یہ غصّہ یہ رونا یہ غشی دودھ کی خاطر
مشکل ہے رفاقت خلف الصّدق نبیؐ کی
عباسؑ بہت مشق کرو تشنہ لبی کی

٧٣
پھر اپنی زباں آپ نے دی اُن کو دہن میں　　اک نہرِ لبن جاری و ساری ہوئی تن میں
افسوس نہ عاشور کو حیدرؑ ہوئے رن میں　　پیاس ایک طرف زخم تھے اسدرجہ بدن میں
کس منہ سے کوئی آہ یہ تقریر نکالے
اک آنکھ سے شبیرؑ نے دس تیر نکالے

۷۴ القصہ یوں ہی طے ہوئے ایّامِ رضاعت — گہہ دودھ پہ گہہ آبِ زباں پر تھی قناعت
اس آب سے رگ رگ میں بڑھا خونِ شجاعت — عرفانِ خدا نورِ بصر حُسنِ سماعت
ہر عضوِ بدن بازوئے شاہِ دو جہاں کا
جوہر تھا یداللہ کی شمشیرِ زباں کا

۷۵ ہاتھوں کی لکیروں میں ہے مضمونِ شفاعت — لکھی ہے یہ راوی نے قیامت کی روایت
حیدرؑ کے تولائیوں سے روزِ قیامت — آئیں گے کئی غول گرفتارِ عقوبت
پر چاردہ معصوم رہا اُن کو کریں گے
بالکل حسنات اپنے عطا اُن کو کریں گے

۷۶ اے صلِّ علیٰ پرورشِ چاردہ معصوم — ناز اس کرم و جود پہ فرمائے گا قیّوم
ناگاہ صفِ حشر سے اُٹھے گی بڑی دھوم — پوچھیں گے پیمبرؐ تو خبر ہوگی یہ معلوم
اِک غول کو یاں لاتے ہیں دوزخ کے فرشتے
دوزخ میں لیے جاتے ہیں دوزخ کے فرشتے

۷۷ بیٹی سے کہیں گے یہ رسولِ ملک و ناس — کچھ ان کی شفاعت کا ذخیرہ ہے ترے پاس
وہ بولیں گی ہاں اے مرے بابا نہ ہو بے آس — دامن میں ہے یہ غرق بخوں شانۂ عباسؑ
عباسؑ نے شانے رہِ خالق میں دیے ہیں
حضرت کے نواسے پہ یہ قربان کیے ہیں

۷۸ اس فرقۂ ناجی میں ہیں سب محسنِ زہراؑ — عباسؑ کے عاشق مرے شبیرؑ کے شیدا
بچوں کو محرّم میں بناتے تھے یہ سقّا — عاشور کو تھا وردِ زباں ہائے حسینا
یہ ہاتھ کٹے پلۂ میزاں میں دھرو تم
اس غول پہ تقسیمِ ثواب ان کا کرو تم

۷۹
کیا اُن کے گُنہ میری مصیبت سے سوا ہیں — گنتی میں شہیدوں کی جراحت سے سوا ہیں
شبیرؑ کے کیا بارِ شہادت سے سوا ہیں — سب اک طرف اللہ کی رحمت سے سوا ہیں
ہم ساتھ انہیں خلد میں لیجائیں گے بابا
بخشائیں گے بخشائیں گے بخشائیں گے بابا

۸۰
یہ شانہ ترازو میں دھریں گے جو پیمبرؐ — آئے گا تلاطم میں یمِ رحمتِ داور
فرمان یہ پہنچے گا کہ اے شافعِ محشر — اس غول کو بھی ہم نے جناں دی مع کوثر
کہہ دو یہ دلاور بھی مرا خاص ولی ہے
بندو یہ فقط خاطرِ عباسؑ علی ہے

(مرزا دبیرؔ)

مرزا دبیرؔ:

# علیؑ کی بیوہ، عباسؑ نامدار کی ماں

## اُمُّ البنین علیہا السّلام

شہید ہوگئے جب رن میں سیّدِ والا    تو لُٹ کے قافلہ بیووں کا شام میں آیا
۱ بُلا کے منشیوں کو ابنِ سعد نے یہ کہا    کہ فتح نامہ لکھو جلد جلد دیر ہے کیا
حقیقت اپنے جدال و قتال کی لکھنا
شکست فاتحِ خیبر کے لال کی لکھنا

مدینہ و یمن و رے و مصر و روم و حلب    ہوں ملک ملک میں ارقام فتح نامہ اب
۲ ہر ایک نامہ میں ہو مندرج یہی مطلب    حسینؑ قتل ہوئے بے ردا ہوئی زینبؑ
نگوں امامتِ سرورؑ کا تخت و تاج ہوا
جو پوچھو تخت کا مالک یزید آج ہوا

میری طرف سے لکھو عرضداشت بہرِ یزید    کہ لے ہوا تیرے اقبال سے حسینؑ شہید
۳ میں نذر فتح کی دونگا سرِ امامِ سعید    ہیں چند عورتیں اور لڑکیاں بقیدِ شدید
نہ ہم نے تو علی اصغرؑ کو بھی اماں بخشی
یہ تیرے ہاتھ ہی سیدانیوں کی جاں بخشی

جدا عریضہ لکھو اک برائے ابنِ زیاد     کہ نامِ پنجتنؑ اب مٹ گیا مبارک باد
جو مجھ سے وعدہ کیا ہے ذرا وہ رکھیو یاد ۴ کیا خوشی تجھے میں نے تو تُو کیجیو مجھے شاد
نہ لایا دھیان میں خیرالنساء کے رونے کو
نہالِ فاطمہؑ کاٹے نہال ہونے کو

مگر مدینہ کے خط میں مبالغہ ہو رقم     خیال جنگ سے پہلے یہ ہم کو تھا ہر دم
کہ دو مہینے لڑیں گے حسینؑ کم سے کم ۵ بہادرانِ عرب ہیں شریکِ شاہِ اُمم
خدا کا زور ہے فرزندِ شاہ مرداں میں
مہینوں مورچے بندی رہے گی میداں میں

مگر ہوئی جو لڑائی بروزِ عاشورہ     دہم تھی ماہ محرّم کی جمعہ کا دن تھا
نہ دو مہینے ہوئے اور نہ ایک دن گذرا ۶ کہ قتل لشکرِ شبیرؑ دوپہر میں ہوا
تمام ظہر تلک شہ کے نورِعین ہوئے
شہید چار گھڑی دن رہے حسینؑ ہوئے

نمازِ عصر پڑھی کاٹ کر سرِ شبیرؑ     حرم کو لوٹ کے مغرب کی پھر کہی تکبیر
ہماری فوج میں سیدانیاں ہیں ساری اسیر ۷ خدا کے شیر کا پوتا ہے بستۂ زنجیر
مدد کو اہلِ حرم کے نبیؐ نہیں آتے
پکارتے ہیں علیؑ کو علیؑ نہیں آتے

غرض کہ نامہ کئے منشیوں نے یوں ترقیم     لفافہ کر کے کئے پیشِ ابنِ سعدِ لعیم
عمر نے نامہ کئے قاصدوں کو وہ تقسیم ۸ کمر میں نامہ رکھے قاصدوں نے کی تسلیم
خطِ مدینہ لیے اک شُتر سوار چلا
مگر حسینؑ کے ماتم میں اشکبار چلا

گیا مدینہ کی مسجد میں قاصدِ ناچار — وطن میں آمدِ قاصد کا غل ہوا یکبار
9 گھروں سے جانب مسجد چلے صغار و کبار — زباں سے کہتا تھا ہے ہے حسینؑ قاصدِ زار
نبیؐ کی قبر کا گنبد تمام ہلتا ہے
ستونِ مسجدِ خیرالانام ہلتا ہے

یہ ایک لڑکی نے صغرؑا کو دی خبر جا کر — مبارک آپ کے پردیسیوں کی آئی خبر
10 ابھی ابھی یہاں آیا ہے ایک نامہ بر — رسولؐ پاک کی مسجد میں کھولتا ہے کمر
خدا نے چاہا تو اکبرؑ بھی یوں ہی آتے ہیں
خبر حسینؑ کی سب پوچھنے کو جاتے ہیں

پکاری حضرتِ اُمُّ البنینؑ کو یوں صغرؑا — اب آپ کیجئے تکلیف اتنی بہرِ خدا
11 کہ پوچھ آیئے قاصد سے حال بابا کا — کہو تو ساتھ چلوں میں بھی اب پیادہ پا
کہا یہ دادی نے لینے میں حال جاتی ہوں
خبر مسافرِ زہرؑا کی پوچھ آتی ہوں

یہ بات سنتے ہی اُٹھ بیٹھی خود وہ آزاری — کہا کہ ہوگئی صحت گئی یہ بیماری
12 میں آج سمجھی کہ میں بھی پدر کی ہوں پیاری — یہ خالی آیا ہے یا ساتھ ہے کچھ اسواری
خدا کرے کہ سواری بھی کوئی لایا ہو
ہو بیاہ ابنِ حسنؑ کا مجھے بلایا ہو

وہ بولی یہ نہیں دریافت مجھ کو اے محزوں — کسی کو بھیج دو پوچھ آئے نامہ کا مضموں
13 پکاریں حضرتِ اُمُّ البنینؑ میں جاتی ہوں — کہا یہ فاطمہ صغرؑا نے دادی میں بھی چلوں
وہ بولی واری بھلا تم میں اتنی طاقت ہے
میں پوچھ آتی ہوں بابا ترا سلامت ہے

یہ کہہ کے اوڑھ لی چادر اٹھایا اپنا عصا — رواں ہوئیں طرفِ مسجدِ رسولؐ خدا
۱۴ زنانِ ہاشمیہ ساتھ تھیں پیادہ پا — قریب پہنچی جو مسجد کے دیکھتی ہیں کیا
وہ کون شخص ہے جس کا کہ حال غیر نہیں
پکاری خیر ہو پردیسیوں کی خیر نہیں

ابھی وہ خط لیے منبر پہ نامہ پڑھتا تھا — پڑھا تھا ایک ہی فقرہ کہ حشر برپا تھا
۱۵ کہ ناگہاں درِ مسجد سے غُلغلہ یہ اُٹھا — عزیزو راہ دو آتی ہے ثانیٔ زہراؑ
زنانِ ہاشمیہ نے جو اہتمام کیا
تو نامہ بر نے بھی تعظیم کی سلام کیا

عصا پہ ماتھے کو رکھ کر کھڑی ہوئی وہ آہ — کہا کہ بھائی یہ خط پیچھے پڑھیو خاطر خواہ
۱۶ زباں سے پہلے یہ کہہ دے کہ خیر سے تو ہیں شاہؑ — وہ رو کے کہنے لگا لا الٰہ الا اللہ
بہت حسینؑ کی عاشق ہو اور شیدا ہو
مگر جہان میں اب تم بجائے زہراؑ ہو

پکاری وہ کہ بھلا میں کہاں بتولؑ کہاں — میں خادمہ ہوں وہ مخدومۂ زمین و زماں
۱۷ وہ بولا اسمِ شریف آپ کا تو بولی کہ ہاں — علیؑ کی بیوہ ہوں عباسؑ نامدار کی ماں
ابھی نہ ماں ہوں میں اُس کی نہ وہ پسر میرا
جو کچھ حسینؑ کے کام آئے تو جگر میرا

میں ہول کھاتی ہوں بھائی تو ہے گریباں چاک — بشکلِ ماتمیاں اپنے سر پہ ڈالے ہے خاک
۱۸ وہ بولا کم ہے جو کچھ غم کروں میں اے غمناک — ہوئی حسینؑ پہ بیدادِ لشکرِ سفّاک
جگر ہو سنگ کا فولاد کی زباں ہووے
تو ایک پیاس کا اس پیاسے کی بیاں ہووے

وہ لاکھ خنجر خونخوار اور ایک حسینؑ زمانہ سر کا خریدار اور ایک حسینؑ
۱۹ ہزاروں تیرِ جفا کار اور ایک حسینؑ ہجومِ صدمہ و آزار اور ایک حسینؑ
نہ ایک قطرہ دیا پانی اُس کو اعدا نے
جسے پلائی تھی بتیس دھار زہرؑا نے

پکاری مادرِ عباسؑ جان کی تو ہے خیر وہ بولا کہتا ہوں ٹھہرالوں دل کو حال ہے غیر
۲۰ وہ بیکسی وہ غریبی وہ قتل گاہ کی سیر نہ میمنے پہ حبیبؑ اور نہ میسرے پہ زُہیر
نگاہ کرتے تھے دریا پہ یاس سے شبیرؑ
زبان چاٹتے تھے اپنی پیاس سے شبیرؑ

میں کون کون سے صدمے بتاؤں اے غمناک نہ تھا کوئی کہ جو تھامے رکابِ سیّدِ پاک
۲۱ بہن حسینؑ کی خیمہ سے نکلی دامن چاک وہ دونوں ہاتھوں سے بالوں پہ ڈالتی تھی خاک
عدو کی فوج میں اس وقت رو دیا سب نے
جب اپنے بھائی کی تھامی رکاب زینبؑ نے

یہ اُس کا کہنا تھا اُمُّ البنینؑ کو رعشہ تھا پکاری غصّہ سے عباسؑ کو ہوا کیا تھا
۲۲ رکاب تھامنے کو ننگ و عار وہ سمجھا یہاں اٹھاتا تھا نعلینِ سیدالشہدا
غرور کی تو میرے لال کو نہ عادت تھی
غلامیٔ شہِ دیں فخر تھا سعادت تھی

پکاری سوئے نجف مڑ کے یا علیؑ فریاد لو خوب آپ کے عباسؑ نے کیا دل شاد
۲۳ اِسی کو اہلِ وفا آپ کرتے تھے ارشاد حقوق پالنے کے میرے کر دیئے برباد
کچھ آپ سنتے ہیں یہ نامہ بر جو کہتا ہے
غلام خدمتِ آقا میں یونہیں رہتا ہے؟

۲۴

وہ نامہ بر یہ پکارا سنیں تو آپ ذرا — خدا گواہ کہ عباسؑ پر ہے ختم وفا
یہ دوپہر کے سواری کا میں نے ذکر کیا — سوار ہونے لگے تھے جو صبح کو آقا
علم تھا طبل تھا اک دھوم تھی سواری میں
تمہارا لال تھا حاضر رکاب داری میں

۲۵

عناں کو تھامے ہوئے اکبرؑ خجستہ خصال — چچا کے سر پہ تھے قاسمؑ ہلا رہے رومال
جلو میں فوجِ حسینی تھی پشت پر اقبال — سحر کو تو یہ تجمّل تھا اور وقتِ زوال
نہ لشکرے نہ سپاھے نہ کثرت النّاسے
نہ قاسمے نہ علیؑ اکبرے نہ عبّاسے

۲۶

یہ سن کے ہوگئی بیہوش وہ ملول وحزیں — دبیرؔ ناطقہ کو طاقتِ کلام نہیں
دعا یہ مانگ کہ اے ربّ آسمان وزمیں — ہو روز اور سوا اوجِ ماتمِ شہِ دیں
ہمارا ہاتھ ہو اور شاہِ دیں کا ماتم ہو
ہمارا دل ہو اور ابنِ بتولؑ کا غم ہو

❁ ❁ ❁

میر مونس

# یہ آسماں جناب ہیں، عصمت پناہ ہیں
# اُمّ البنینؑ ہیں زوجۂ شیرِ اِلٰہ ہیں

جس دم جہازِ آلِ پیمبرؐ ہوا تباہ — یعنی جناب فاطمہؑ کا گھر ہوا تباہ
۱ لشکر سمیت صاحبِ لشکر ہوا تباہ — غل پڑ گیا کہ خانۂ حیدرؑ ہوا تباہ
عالم کا بادشاہ شہید آج ہوگیا
کنبہ رسولؐ پاک کا محتاج ہوگیا

نوکِ سناں پہ رکھ کے سرِ اقدسِ امام — فوجِ بنی اُمیّہ چلی جانب خیام
۲ گھر میں نبیؐ کے ہوگیا اعدا کا اژدھام — اک شور تھا کہ لوٹ لو ہاں مال وزر تمام
کبرؑا کا اور سکینہؑ کا زیور اُتار لو
سر سے علیؑ کی بیٹی کے چادر اُتار لو

کاہے کو دیکھی تھیں کبھی یہ صورتیں مہیب — ظالم کہاں، کہاں حرم پاک با نصیب
۳ وارث نہ سرپرست نہ ہمدرد نے حبیب — گر گر پڑے زمین پہ وہ بیکس و غریب
اُس دم زمین بھی پاؤں کے نیچے سے ہٹتی تھی
مادر سے بیٹی، بیٹی سے مادر لپٹتی تھی

۴ بیٹی پکارتی تھی کہ امّاں ہمیں چھپاؤ    مادر کا تھا یہ قول کہ بی بی ہمیں بچاؤ
کہتی تھی کوئی سیّدِ سجّادؑ کو بلاؤ    مخفی ہو چھپ کے امن کا گوشہ کہیں جو پاؤ
موتی سے اشک چاند سے چہرے سے ڈھلتے تھے
تلواریں ننگی دیکھ کے بچے دہلتے تھے

۵ سر سے ردائیں چھننے لگیں وا مصیبتا    زہراؑ کی بیٹیوں میں قیامت ہوئی بپا
خولی کا ہاتھ اور سرِ کلثومؑ کی ردا    مقنع تلک تو فاطمہؑ کبرا کا چھن گیا
بچوں کے دِل دُکھائے کڑوں کو اُتار کر
دُر کیلئے طمانچے سکینہؑ کو مار کر

۶ وہ خیمہ جو کہ رتبے میں کعبے سے تھا نہ کم    جس در پہ جبرئیل ادب سے رکھے قدم
اُس خیمہ کو جلا دیا آتش سے ہے ستم    اور باغ فاطمہؑ کو کیا تیغوں سے قلم
جو دستگیرِ خلق تھا وہ دستگیر تھا
پوتا علیؑ کا طوق و رسن میں اسیر تھا

۷ جب لوٹ سے ریاضِ نبیؐ کے ہوا فراغ    فوجِ امیر شام کے سینے تھے باغ باغ
اور تھے چمن چمن دِلِ خیر النساء کے داغ    یاں شمعِ دیں تو بجھ گئی اور واں جلے چراغ
آلِ رسولؐ کو تو غم و رنج و طیش تھا
واں صحبتیں تھیں حُسن کی سامانِ عیش تھا

۸ باجے اُدھر تو فتح کے بجتے تھے جا بجا    تھی فاطمہؑ کی سینہ زنی کی اِدھر صدا
رانڈیں کھڑی ہوئی تھیں کھلے سر برہنہ پا    منہ ڈھانپنے کو پاس کسی کے نہ تھی ردا
سینوں سے سب کے آہوں کے شعلے نکلتے تھے
خیمے بھی جل رہے تھے کلیجے بھی جلتے تھے

9 وہ شامِ ہولناک وہ صحرائے پُرخطر — زہراؑ کے گھر پہ تھی یہ اُداسی کہ الحذر
سینہ زنی جو کرتی تھیں رانڈیں بچشمِ تر — بچے تڑپ تڑپ کے بلکتے تھے خاک پر
جاتی تھی آسماں پہ صدا شور و شین کی
آواز رن سے آتی تھی ہے ہے حسینؑ کی

10 نذریں عمر کو دے چکے لشکر کے لوگ جب — اُس دم محرّرانِ عرائض ہوئے طلب
منشی سے اُس شقی نے کہا تب بصد طرب — ہاں خدمتِ یزید میں لکھ فتح نامہ اب
خنجر سے ذبح لختِ دلِ فاطمہؑ ہوا
لے پنجتنؑ کا روز دہم خاتمہ ہوا

11 مارے گئے تمام عقیلی و جعفری — اب ہیں محمدیؐ نہ حسینی نہ حیدری
کرتا نہ تھا جہاں میں کوئی جن سے ہمسری — پیاسے ہی مر گئے وہ بہشتی و کوثری
پھولا پھلا رسولؐ کا گلزار مٹ گیا
جس سے تجھے خلش تھی سو وہ خار مٹ گیا

12 عاشورے کو تو نکلیں تھیں فوجیں دمِ پگاہ — تا دوپہر حسینؑ کی لڑتی رہی سپاہ
تلوار یہ چلی تھی کہ اللہ کی پناہ — وقتِ نمازِ ظہر اکیلے تھے رن میں شاہ
ہنگامِ عصر قتل کا غُل بے دریغ تھا
فرزندِ فاطمہؑ کا گلا زیرِ تیغ تھا

13 ہر چند تھے جوان بہتّر فقط ادھر — ایک ایک حرب و ضرب میں بھاری تھا لاکھ پر
کیا کیا لڑے ہیں آن کے تنہا وہ نامور — آقا کے گرد و پیش پڑے ہیں کٹائے سر
قیدی ہیں رانڈیں ایک کے سر پر ردا نہیں
اب تک کسی جوان کو کفن بھی ملا نہیں

۱۴
مارے گئے حسینؑ مبارک ہو سلطنت — اب تخت پر مکیں ہو بصد جاہ و میمنت
میں نے روانہ کی ہے یہ عرضی بہ تہنیت — اہلِ حرم کے باب میں اب کیا ہے مصلحت
لے آؤں قید کر کے اُنہیں بار ہا کروں
یا گردنیں سبھوں کی تنوں سے جدا کروں

۱۵
وہ فتح نامہ لے کے چلا پیک تیز گام — پہنچا صبا کی طرح سحر کو میانِ شام
دربار میں یزید کے حاضر تھے خاص و عام — جو اُس نے آ کے تخت کے جا کر کیا سلام
اور عرض کی حضور کا اقبال ور ہوا
کل عصر کو شہید علیؑ کا پسر ہوا

۱۶
مژدہ یہ اُس سے سن کے نہایت ہوا وہ شاد — لے کر پڑھا خطِ عمرِ سعدِ بد نہاد
بولا ہزار شکر بر آئی مری مراد — اب دفترِ جہاں سے اُٹھا یک قلم فساد
بیعت نہ کی تو حلق سے تیغ جفا ملی
ہم پر خروج کرنے کی آخر سزا ملی

۱۷
آتا تھا اس خیال سے شب کو مجھے نہ خواب — فکر شکست و فتح میں رہتا تھا اضطراب
اقبال سے میرے یہ مہم سر ہوئی شتاب — عید آج ہے کہ ذبح ہوا ابنِ بوتراب
گر تھا تو سلطنت میں خلل تھا حسینؑ سے
پس اب میں خواب گاہ میں سوؤں گا چین سے

۱۸
ہاں چوبدار جشن کا سامان لے کے جائیں — جو بے خبر ہیں فتح کی اُن کو خبر سنائیں
نظریں خوشی کی لے کے رئیسانِ شہر آئیں — گھر لٹ گیا نبیؐ کا خزانے کا زر لٹائیں
ڈنکا ہمارے نام کا اب ہو زمانے میں
نوبت بجائیں فتح کی نقار خانے میں

لکھ لکھ کے فتح نامے روانہ ہوں ہر طرف　　تا روئیں شیعۂ یمن و یثرب و نجف
۱۹ غل ہو کہ جانِ سبطِ پیمبرؐ ہوئی تلف　　دنیا سے اُٹھ گیا اسدِ اللہ کا خلف
حاکم کے حکم سے نہ کوئی سرکشی کرے
اُس کی یہی سزا ہے جو لشکر کشی کرے

لکھوا کے فتح نامے اٹھا وہ ستم شعار　　اطراف میں رواں ہوئے لے کر شتر سوار
۲۰ پہنچا جو خط مدینے کے حاکم کو ایک بار　　نامے کو پڑھ کے کانپ گیا وہ سیاہ کار
سچ ہے کہ کس طرح دلِ انساں کو کل پڑے
تھا گرچہ سنگدل مگر آنسو نکل پڑے

القصّہ سوچ سوچ کے حکم اُس نے یہ دیا　　ہاں شہر میں نکل کے منادی کرے ندا
۲۱ آیا ہے شہر شام سے نامہ یزید کا　　ہے جس میں مندرج خبرِ ابنِ مرتضٰیؑ
قاصد کسی کو آج نہ دکھلائے گا وہ خط
کل مسجدِ نبیؐ میں پڑھا جائے گا وہ خط

پڑھ کر نمازِ صبح نہ عرصہ کوئی لگائے　　ممکن نہیں جو کثرتِ مردُم سے راہ پائے
۲۲ شائق مسافروں کی خبر کا جو ہو وہ　　جا کر خطیب دیکھئے منبر پہ کیا سنائے
ہے سانحہ عجیب محمدؐ کے لال کا
دفتر کھلے گا صبح کو سرورؑ کے حال کا

شائع ہوئی مدینے میں جس وقت یہ خبر　　سینوں میں اہلِ شہر کے تھرّا گئے جگر
۲۳ خلعت تھی بے حواس و پریشان و نوحہ گر　　اور تھا امید و بیم کے عالم میں ہر بشر
غل تھا کہ دیکھیں کیا خبرِ شاہ آئی ہے
روضے پہ مصطفٰےؐ کے اُداسی سی چھائی ہے

۲۴ غوغا تھا گھر بہ گھر تو تلاطم تھا کو بہ کو — اڑتی تھی خاک شہر کی گلیوں میں چار سُو
نزدیک تھا فلک سے برسنے لگے لہو — بستی میں دن سے ہو گیا تھا اِک مقام ہُو
بیٹھے تھے لوگ جو سرِ بازار اُٹھ گئے
دوکانیں بند کر کے دکاندار اُٹھ گئے

۲۵ سب شہر کے تنور ہوئے خود بخود خموش — سمجھے سبد گلوں کے خس و خار گلفروش
تھا التہابِ رنج و الم سے دلوں پہ جوش — کھانے کا کس کو ہوش تھا پانی کا کس کو ہوش
ہر چند کچھ خبر نہ تھی زہراؑ کے جائے کی
آتی تھی پر دلوں سے صدا ہائے ہائے کی

۲۶ حضرت کے ساتھ جو گئے تھے چھوڑ کر عیال — کہتی تھیں اُن کی بیبیاں کھولے سروں کے بال
اپنے تو وارثوں کا نہیں کچھ ہمیں خیال — دنیا میں برقرار رہے فاطمہؑ کا لال
فرزندِ مصطفےٰؐ کے یگانوں کی خیر ہو
یارب رسولؐ زادوں کی جانوں کی خیر ہو

۲۷ خالق کرے حسینؑ کو مختار تخت و تاج — شاہانِ عصر فخر سے دیویں اُسے خراج
دہشت دلوں کو ہے یہ منادی ہے کیسی آج — قائم رہے جہاں میں علیؑ کی بہو کا راج
صندل سے مانگ بچوں سے گودی بھری رہے
یارب بتولِؑ پاک کی کھیتی ہری رہے

۲۸ ہمشکلِ مصطفےٰؐ کی دولھن گھر میں بیاہ لائے — اصغرؑ کے دودھ بڑھنے کی شادی خدا دکھائے
آفت سے مانگ کوکھ کو اُس کی خدا بچائے — وارث سمیت لے کے وہ بچوں کو گھر میں آئے
جیتی رہے حسینؑ کے سایہ میں چین سے
خالق اُسے ادا کرے کبرؑا کے دین سے

زینبؑ کا اور کون ہے اِس بھائی کے سوا ۔ سب وارثوں کو رو چکی وہ غم کی مبتلا
۲۹
اب پنجتنؑ میں نام ہے باقی حسینؑ کا ۔ یارب جئے مسافرِ صحرائے کربلا

آباد و شاد خلق کی شہزادیاں رہیں

آلِ نبیؐ کے گھر میں صدا شادیاں رہیں

آپس میں کہہ رہے تھے مدینے کے نوجواں ۔ اکبرؑ کے اشتیاق میں مضطر ہے تن میں جاں
۳۰
ہمشکلِ مصطفےٰؐ کو خدا لائے جلد یاں ۔ ہم پھر کریں زیارتِ پیغمبرؐ زماں

اِس کی خبر نہ تھی کہ جہاں سے گذر گئے

اٹھارویں برس میں سناں کھا کے مر گئے

بیتاب تھیں زنانِ بنی ہاشم اس قدر ۔ جاتی تھیں کانپتی ہوئی اِک دوسرے کے گھر
۳۱
یاں کی تو عورتیں تھیں ادھر اور واں کی تھیں اُدھر ۔ کہتی تھیں کچھ حسینؑ کی لوگو سنی خبر

کچھ تم پہ حالِ قبلۂ دنیا و دیں کھُلا

مضمونِ خط کسی پہ کھُلا یا نہیں کھُلا

سب سے زیادہ فاطمہ صغرؑا تھی بے حواس ۔ شدّت تھی اِضطراب کی اور کثرت ہراس
۳۲
رعشہ تنِ ضعیف میں رُخ زرد دِل اُداس ۔ بیمار کو امید کبھی تھی تو گاہ یاس

کہتی تھی ابن فاطمہ زہرؑا کی خیر ہو

یا مرتضٰی علیؑ مرے بابا کی خیر ہو

کیا خط میں آئی ہے خبرِ سرورؑ عرب ۔ میں سخت بے قرار ہوں کیونکر کٹے گی شب
۳۳
کیا جانے کیا نبیؐ میرے بابا پہ ہے غضب ۔ لوگو خطِ یزید کے آنے کا کیا سبب

سبطِ نبیؐ نے کون سی بستی بسائی ہے

گر خیریت ہے واں تو خبر کیوں چھپائی ہے

۳۴
سینے میں مانتا نہیں ہے دل میں کیا کروں  ہے اضطراب صورتِ بسمل میں کیا کروں
بے تیغ و تیر ہوگئی گھائل میں کیا کروں  اِک دم ہے اب تو زیست بھی مشکل میں کیا کروں
دِل کو نہیں امید کہ وصل حسینؑ ہو
خط مجھ کو کوئی لا کے دکھائے تو چین ہو

۳۵
کیا جانئے سفر میں ہے عابدؑ کا حال کیا  سُنتی ہوں میں علیل ہے وہ خاصۂ خدا
نازک مزاج ہیں مجھے اندیشہ ہے بڑا  دیوے شتاب ساقیٔ مطلق انھیں شفا
صدمے جسے یہ ہوئیں اُسے کیا بُھلا لگے
وہ تندرست ہوں مجھے اُن کی بلا لگے

۳۶
دادی یہ اُس سے کہتی رہیں تابہ نصف شب  میں صدقے جاؤں روؤ نہ ہوتی ہے صبح اب
سب ہونگے خیر سے یہ تڑپنے کا کیا سبب  وہ کہتی تھی کہ کیا کہوں اِس دم جو ہے تعب
ہے ہے یہ بیقراریِ دل بے جہت نہیں
دادی مسافروں کی مِرے خیریت نہیں

۳۷
جی چاہتا ہے روؤں گریباں کو اپنے پھاڑ  اب دیکھئے بنے کہ مقدر کا ہے بگاڑ
بستی یہ دل پہ ہے کہ مدینہ ہوا اُجاڑ  ہے ہے یہ کیسی آج کی شب ہوگئی پہاڑ
اب کیا کروں کہ جان مِری نکلی جاتی ہے
یہ کس کے گھر سے رونے کی آواز آتی ہے

۳۸
کیسی ڈرانی رات ہے یہ وا مصیبتا!  رہ رہ کے دل سے آتی ہے فریاد کی صدا
بے خوابی و قلق ہے جدا دردِ سر جدا  کیا جانئے پدر پہ میرے بن گئی ہے کیا
کوفی نہ پھر گئے ہوں شہنشاہ خلق سے
پانی اٹک اٹک کے اترتا ہے حلق سے

۳۹
دادی ابھی جو آنکھ مِری لگ گئی ذرا    کیا دیکھتی ہوں آئے ہیں سلطانِ کربلا
چھاتی سے میں لپٹ جو گئی رو کے یہ کہا    غربت میں تین دِن ہمیں پانی نہیں ملا
سُن لوگی تم جو باپ نے صدمے اٹھائے ہیں
یاں ہم تمہارے واسطے ملنے کو آئے ہیں

۴۰
دادی نے تب کہا کہ عبث ہے تمہیں ملال    قربان جاؤں خواب کی باتوں کا کیا خیال
تنہا نہیں ہے کچھ پسرِ شیرِ ذوالجلال    اُس کو ستا سکے کوئی دنیا میں کیا مجال
کرسی کی زیب عرش مُعلّیٰ کا تاج ہے
دم سے اِسی کے دینِ نبیؐ کا رواج ہے

۴۱
زہراؑ کے تن کی روح محمدؐ کے دل کا چین    اخترِ سپہرِ دیں کا تو دنیا کا زیب و زین
کونین کا چراغ شہنشاہِ مشرقین    اب پنجتنؑ میں کون اگر ہے تو ہے حسینؑ
جو روزِ حشر چشمۂ کوثر لٹائے گا
کیونکر کہوں وہ پیاس میں پانی نہ پائے گا

۴۲
زر سے غرض نہ ملک سے مطلب نہ حبِّ جاہ    دنیائے دوں سے رہتا ہے کارہ وہ دیں پناہ
بے قدر کوہ زر ہے وہاں مثلِ برگِ کاہ    سالک ہے اُس طریق کا جو تھے علیؑ کی راہ
قرب اُس سے حق کو ہے وہ خدا سے قریب ہے
نانِ جویں غذائے حسینؑ غریب ہے

۴۳
دنیا سے کوچ کر گئے جس روز سے حسنؑ    اُس دن سے گوشہ گیر تھا وہ سرورِ زمن
منھ سے کہا نہ بابِ خلافت میں کچھ سخن    خط آئے سینکڑوں تو گئے چھوڑ کر وطن
اہلِ وطن کے غم میں کئی دن نہ سوئے تھے
کیسا لپٹ کے قبرِ پیمبرؐ سے روئے تھے

۴۴
جس کی خوشی کے واسطے چھوڑا ہے اپنا گھر　　گرمی میں لے کے بچوں کو یاں سے کیا سفر
کچھ خیر ہے وہ سبطِ نبیؐ سے کریں گے شر　　ابنِ علیؑ سے نفع ہے امّت کو یا ضرر
مہماں کو بے وطن کو بُلا کر ستائیں گے
اُس رہنما سے پھر کے کیسے منھ دکھائیں گے

۴۵
نانی نے اُس مریض سے جب یہ کیا بیاں　　گُرتے سے منھ کو پونچھ کے لیٹی وہ ناتواں
ناگہ سیاہیِ سحرِ غم ہوئی عیاں　　اور مسجدوں میں شہر کی ہونے لگی اذاں
خورشید کا عروج تنزل تھا ماہ کا
غُل ہر طرف تھا اشہدان لا اِلہٰ کا

۴۶
بستر سے جلد اُٹھ کے پکاری وہ دِلفگار　　ہیں کس طرف کو مادرِ عباسؑ نامدار
دادی تمام رات رہی ہوں میں بیقرار　　لو صبح ہے نماز پڑھو تم پہ میں نثار
صدقے گئی پکڑ کے مِرا ہاتھ لے چلو
مسجد تلک نبیؐ کی مجھے ساتھ لے چلو

۴۷
اُم البنینؑ نے تب یہ کہی فاطمہؑ سے بات　　واری مجھے بھی نیند نہیں آئی ساری رات
پچھلے سے غُل ہے شہر میں یہ کیا ہے واردات　　لاتی ہوں جا کے میں خبرِ شاہِ کائنات
لغزش قدم میں ہوگی بدن تھرتھرائے گا
تم ناتواں ہو بھیڑ میں جایا نہ جائے گا

۴۸
جس روز سے علیؑ نے جہاں سے کیا سفر　　اُس دن سے میں گئی نہیں حجرے سے تابہ در
ناچار اَب نکلتی ہوں گھر سے میں نوحہ گر　　تا ابنِ فاطمہؑ کی مفصّل سنوں خبر
بیوہ ہوں پیر ہوں میں، خدا پردہ پوش ہے
اَب تو نہ اپنا دھیان نہ پردے کا ہوش ہے

۴۹
جس دم فریضۂ سحری کرچکیں ادا — روکر پڑھی زیارت پیغمبرِؐ خدا
باندھا قصابہ فرق پہ اور اوڑھ لی ردا — تسبیح ایک ہاتھ میں لی ایک میں عصا
چلنے کو ساتھ اہلِ محلّہ بھی آگئے
ڈیوڑھی سے نکلی جب تو قدم تھرتھرا گئے

۵۰
گھر سے کبھی جو نکلی نہ تھیں حال تھا تباہ — آگے نہ پاؤں پڑتے تھے نے سوجھتی تھی راہ
کہتی تھی ایک ایک سے نیچی کیے نگاہ — لوگو کدھر ہے مسجدِ پیغمبرِؐ خدا
بتلاؤ مجھ کو راہ جو ہووے قریب کی
جاتی ہوں میں خبر کو حسینؑ غریب کی

۵۱
پہنچیں جو تا بہ مسجدِ پیغمبرؐ انام — مسجد کے در سے صحن تلک تھا ہجومِ عام
مردوں سے عورتوں نے یہ بڑھ کر کیا کلام — ہٹ جاؤ راہ دو کہ ادب کا ہے یہ مقام
حالِ حسینؑ سننے کو تشریف لائی ہیں
بیت الشّرف سے مادرِ عباسؑ آئی ہیں

۵۲
اُس اژدھام میں گئیں منبر کے جب قریب — سر کو جھکا کے کہنے لگا اس طرح خطیب
کس خانداں سے ہے یہ ضعیفہ بلانصیب — بولا کوئی کہ عاشقِ شاہنشہِ غریب
یہ آسماں جناب ہیں عصمت پناہ ہیں
اُمّ البنینؑ ہیں زوجۂ شیرِ الٰہ ہیں

۵۳
اُس صاحبِ وقار نے تب خود اُٹھا کے سر — فرمایا السّلامُ علیک اے نکو سیر
ہے نورِ چشم مخبرِ صادق کی کیا خبر — اب کس دیار میں ہے یداللہ کا پسر
سنتی ہوں کربلا کے بسانے کا قصد ہے
کوفے سے کب تلک ادھر آنے کا قصد ہے

۵۴ بارے مطیعِ قبلۂ عالم ہیں اہلِ شام     کس کس رئیسِ کوفہ نے کی بیعتِ امام
اُن کے مگر فراق میں ہم ہوگئے تمام     دنیا میں سرفراز رہے وہ فلک مقام
دن رات خالی ہجر میں آنسو بہاتے ہیں
یثرب سے دیکھئے وہ ہمیں کب بلاتے ہیں

۵۵ ہوں میں تو سن رسیدہ و پیر و نحیف و زار     کچھ زیست کا نہیں ہے جوانوں کی اعتبار
رانڈوں کا آسرا ہے وہ زہراؑ کا یادگار     خالق رکھے حسینؑ کو دنیا میں برقرار
دنیا ہو اور حبیب خدا کا حبیب ہو
آگے حسینؑ کے مجھے مرنا نصیب ہو

۵۶ میرا اِمام میرا شرف میرا پیشوا     شکریۂ حسینؑ کہاں تک کروں ادا
ہاتوں کو پہلے جوڑ لیا پیچھے کچھ کہا     زہراؑ کی طرح سے مِری تعظیم کی صدا
رُتبہ ہے جس کا جو اُسے پہچانتے ہیں وہ
فضّہ سے کم ہوں اور مجھے ماں جانتے ہیں وہ

۵۷ اُٹھ جاؤں اُن کے آگے جہاں سے میں خستہ تن     وہ دن خدا دکھائے کہ آباد ہو وطن
مجھ کو اُتارے قبر میں وہ سرورِ زمن     حُلّے بہشت کے ہیں جو شبیرؑ دے کفن
موت آئے جبکہ پاس وہ عالی جناب ہو
ایسا نہ ہو کہ یاں مِری مٹی خراب ہو

۵۸ بولا کہ اے ضعیفۂ ذیقدر و خوشخصال     رونے لگا خطیب یہ سن کر بصد ملال
فرمایا پہلے کہہ پسرِ فاطمہؑ کا حال     کچھ اپنے تینوں بیٹوں کا تجھ کو نہیں خیال
بیٹوں کا ذکر کیا مجھے اپنی خبر نہیں
میرا سوا حسینؑ کے کوئی پسر نہیں

اُس نے کہا کہ حضرتِ عباسؑ نیک نام فرمایا ہاں حسینؑ تو آقا ہے وہ غلام
۵۹ قاصد نے عرض کی کہ جب آئی تھی فوجِ شام تینوں تھے حرب گاہ میں پروانۂ اِمام
یوں سب تھے پر اُنھیں سے تو لشکر کا اوج تھا
عباسِؑ نامدار علمدارِ فوج تھا

گھبرا کے تب یہ کہنے لگی وہ اسیرِ غم ہے ہے لڑے اِمام سے کیا بانیٔ ستم
۶۰ کیا نام میرے بیٹوں کا لیتا ہے دم بدم حالِ حسینؑ کہہ کہ نکلتا ہے میرا دم
ہوں میں تو اور فکر میں تو اور فکر میں
ذکرِ غلام کرتا ہے آقا کے ذکر میں

بولا وہ سلسلہ سے سنو جنگ کا بیاں فرمایا خیر کہہ خبر عونِؑ نوجواں
۶۱ اُس نے کہا کہ سینے پہ اُس کے لگی سناں بولی ہزار شکر خداوندِ دو جہاں
کام آیا شہ کے عاقبت اُس کی نکو ہوئی
میں بھی جنابِ فاطمہؑ میں سرخرو ہوئی

اَب کر بیانِ معرکۂ جعفرِؑ جری اُس نے کہا دکھائی علیؑ کی دِلاوری
۶۲ مارا گیا وہ غیرتِ خورشیدِ خاوری یہ سن کے پڑ گئی تنِ اطہر میں تھرتھری
اِتنا کہا کہ صدقے میں اُس نورِ عین پر
وہ بھی نثار ناخنِ پائے حسینؑ پر

مرنے کی دونوں بیٹوں کی جب سُن چکیں خبر بارِ الم سے اور بھی خم ہوگئی کمر
۶۳ رِقت کو ضبط کر کے یہ بولی وہ نوحہ گر کہہ حالِ جانفشانیٔ عباسِؑ نامور
بھائی سے ابنِ مخبرِ صادق نے کیا کیا
معشوق سے جہاد میں عاشق نے کیا کیا

بولا وہ جب شہید ہوا قاسمِ حسنؑ اُس دم گرا حسینؑ پہ کوہِ غم و محن
٦٤
نکلے تھے ننگے سر حرمِ سرورِ زمن غل تھا کہ رانڈ ہوگئی اک رات کی دلہن
رخصت طلب حسینؑ سے عباسؑ ہوتے تھے
حضرت لپٹ لپٹ کے برادر سے روتے تھے

جس دم سنا یہ ذکر تو صدمہ ہوا کمال غصّے سے کانپ کانپ کے بولی وہ خوشخصال
٦٥
پھر کہیو کیا کہا یہ میرے باوفا کا حال جیتا تھا وہ شہید ہوا جب حسنؑ کا لال
گریہ کیا تو خوب خوشی میرا دِل کیا
اُس نے حسنؑ کی روح سے مجھ کو خجل کیا

کیا ہوگئی حمیّتِ عباسِؑ نوجواں اللہ یہ عزیز ہوئی اُس کو اپنی جاں
٦٦
ظاہر ہوئے وہ امر کہ جن کا نہ تھا گماں بس آج سے وہ میرا پسر نے میں اُس کی ماں
قبرِ علیؑ پہ اُس کی شکایت کو جاؤں گی
یثرب میں اب کسی کو نہ میں منہ دکھاؤں گی

گھر سے نکل کے دشت میں اب ہوں گی گوشہ گیر مجھ کو نظر میں فاطمہؑ کی کر دیا حقیر
٦٧
چھوٹی میں اُس سے مجھ سے چھٹا دلبرِ امیر اب مرتے مرتے اُس کو نہ بخشوں گی اپنا شیر
جیتا رہا وہ سروِ حسنؑ رن میں کٹ گیا
ہے ہے نہ نام لو میرا دل اس سے ہٹ گیا

منہ کو پھرا کے سوئے نجف پھر وہ خوشخصال چلائی یا علیِؑ ولی شیرِ ذوالجلال
٦٨
آقا سنا حضور نے اپنے پسر کا حال اُس نے مجھے ضعیفی میں صدمے دیئے کمال
حضرت کا شیر جنگ میں سبقت نہ کر گیا
بچے تو قتل ہوگئے اور وہ نہ مر گیا

۶۹
چھوٹا تھا جب تو آپ یہ فرماتے تھے صدا  عباسؑ سا کوئی نہیں دنیا میں با وفا
ہاتوں کو کھو کے پائے گا جعفرؑ کا مرتبہ  یہ فدیۂ حسینؑ ہے اِس پر علیؑ فدا
دیکھا نہ تھا خلاف کلامِ حضور میں
اَب تک تو کوئی بات نہ آئی ظہور میں

۷۰
قاصد کو اِس کلام سے حیرت ہوئی زیاد  بولا کہ اِے ضعیفۂ ناشاد و نامراد
لِللہ کر نہ شکوۂ عباسِؑ خوش نہاد  سُن پہلے مجھ سے معرکہ آرائیِ جہاد
تھا عشق اُس کو فاطمہؑ کے نورِعین سے
عباسؑ کی وفا کوئی پوچھے حسینؑ سے

۷۱
ملتے ہیں کس کو خلق میں اس طرح کے پسر  سبطِ نبیؐ کی روح تھا وہ غیرتِ قمر
ناچار تھا کہ روکتے تھے شاہِ بحر و بر  مرجاتا سب کے پہلے وہ رن میں کٹا کے سر
اُس کی بہادری کا تو لشکر میں شور تھا
منصف ہو پھر تمہیں کہ کچھ آقا سے زور تھا

۷۲
جب مانگتا تھا شاہ سے وہ رخصتِ نبرد  ہوجاتا تھا حسینؑ کا صدمے سے رنگ زرد
گر پڑتے تھے زمین پر اٹھتا تھا دل میں درد  زینبؑ پکارتی تھی یہ بھر بھر کے آہِ سرد
بھائی خدا کے واسطے بھائی کو تھام لو
مرجائیں گے حسینؑ نہ جانے کا نام لو

۷۳
رہ جاتا تھا وہ تابعِ فرماں جھکا کے سر  پر جب ہوا شہید بڑے بھائی کا پسر
اُس وقت بے قرار تھے عباسِؑ نام ور  آقا سے کی یہ عرض کہ اے شاہِ بحر و بر
مرنے نے اِس بھتیجے کے مارا غلام کو
بس اَب نہیں ہے صبر کا یارا غلام کو

۷۴
جس طرح سے حسینؑ نے بھائی کو دی رضا　　ہوتا ہے طول گر کہوں سارا وہ ماجرا
خالق کرے نہ عاشق و معشوق ہوں جدا　　بسمل سے لوٹتے تھے شہنشاہِ کربلا
رخصت کے وقت خاک پہ اٹھ اٹھ کے گرتے تھے
قدموں پہ سر وہ رکھتا تھا یہ گرد پھرتے تھے

۷۵
شانوں کو چوم چوم کے کہتے تھے بار بار　　اے میرے باوفا ترے شانوں کے میں نثار
بے اختیار روتے تھے عباسِؑ نامدار　　دیکھا نہیں یہ آج تلک بھائیوں میں پیار
بانہیں گلے میں ڈال کے جس دم لپٹتے تھے
اُس دم کلیجے دیکھنے والوں کے پھٹتے تھے

۷۶
آخر چڑھا فرس پہ وہ میرِ سپہرِ نور　　گویا زمیں سے شمسِ فلک نے کیا ظہور
خود نور تھے تو اسپ فلک سیر رشکِ طور　　اک روشنی سی پھیل گئی دن میں دُور دُور
غُل تھا علیؑ کا حُسن یہی تھا شباب میں
شانِ ابوترابؑ ہے اِس آفتاب میں

۷۷
کاندھے پہ تیغ بر میں زرہ ہاتھ میں نشاں　　پرچم کی وہ چمک وہ علم کی شکوہ و شاں
رفعت میں کم تھا جس کے پھریرے میں آسماں　　کشتیِ اہلِ بیتِ محمدؐ کا بادباں
پنجہ سے اُس کے پنجۂ خور زیردست تھا
طوبیٰ اُسی علم کی بلندی سے پست تھا

۷۸
بالائے فرق خودِ سرِ ابنِ بوترابؑ　　گویا تھا زیرِ ابرِ سیہ قُرصِ آفتاب
اللہ رے جبینِ منور کی آب و تاب　　جس کے مقابلے سے رہا بدر کو حجاب
سینہ ہر ایک نور کا گنجینہ ہوگیا
دیکھی جو وہ جبیں تو دل آئینہ ہوگیا

۷۹
عنبر بچھا ہوا تھا بیاباں میں چار سُو — رشکِ خُتن تھے شیر کے گیسوئے مشک بُو
زلف امامِ دیں سے مشابہ تھیں مُو بمُو — سنبل میں پیچ و تاب یہ دیکھا نہیں کبھو
آپس میں لوگ دیکھ کے کہتے تھے دُور سے
دیکھو دھواں اُٹھا ہے سرِ شمعِ طُور سے

۸۰
تھے دو ہلال ایک قمر کے اِدھر اُدھر — وہ ابروؤں کے بیت تھے نورِ خدا کا گھر
رشکِ غزال چشم مگر شیر کی نظر — در آتے تھے کلیجوں میں مژگانِ نیشتر
اللہ رے بختِ فوجِ ستمگار ہٹ گئی
دیکھا اُٹھا کے آنکھ جدھر صف الٹ گئی

۸۱
کالشّمس فی اللیالی و کالبدر فی الدّجا — ہالا وہ خط کا اور وہ رخسار کی ضیا
اک جا رقم تھا سورۂ واللیل والضحیٰ — خورشید جس کے سامنے معلوم ہو سُہا
ظاہر تھا رخ کا حُسن خطِ مشک فام سے
نُورِ دمِ سحر نظر آتا تھا شام سے

۸۲
ایسے نگیں ملیں نہ جو دیں حاصلِ یمن — لب ہائے سرخ لعلِ بدخشانِ پنجتنؑ
وہ گوہرِ یمن تھے کہ جن کا نہ تھا ثمن — دانتوں کی آب و تاب پہ قرباں دُرِ عدن
موتی سدا حسینؑ نے اُس پر اُتارے تھے
دنداں نہ تھے وہ عرشِ خدا کے ستارے تھے

۸۳
حیراں ہو جس کو دیکھ کے آئینۂ بلُور — گردن صفا میں مطلعِ خورشید و صبحِ نور
ہمسر نہ ہو جناں سے بیاضِ گلوئے حُور — اِس شمع پر فروغ نہ پائے چراغِ طور
روشن گلے کے نور سے دشتِ قتال تھا
پر تو سے پیرہن کا گریباں ہلال تھا

۸۴ شانے وہ جن پہ فوجِ خدا کا رہا نشاں حمزہؑ کا اُن میں زور علیؑ کی شکوہ و شاں
کیا بازوؤں کا بازوئے شہ کے کروں بیاں شوکت تھی جس سے جعفرِؑ طیار کی عیاں
ساعِد کا زور رستم دستاں نہ پا سکے
پنجہ وہ جس سے شیر نہ پنجہ ملا سکے

۸۵ سینہ مدینہ علم کا تھا اور خدا کا گھر تیغوں میں آگے شہ کے رہا صورتِ سپر
چار آئینہ میں عکس جو تھا رخ کا جلوہ گر غل تھا کہ ایک جا نظر آتے ہیں دو قمر
کوسوں تھی روشنی رُخِ روشن کے نور سے
قندیل بن گئی تھی زرہ تن کے نور سے

۸۶ باندھے ہوئے کمر سے کمر بندِ مرتضیٰؑ موزے حسنؑ کے پائے مبارک میں خوشنما
چالاکیِ فرس کا سُناؤں میں حال کیا پیک نظر نہ گرد کبھی جس کے پھر سکا
آنکھوں پہ رکھ لیے تھے قدم اُس جناب کے
حلقے تھے چشمِ حور کے حلقے رکاب کے

۸۷ قاصد سے سن کے شوکتِ فرزندِ باوفا سرخی تو رُخ پہ آگئی پر رو کے یہ کہا
ہاں بندۂ خدا تھا مگر مجھ کو اُس سے کیا وہ ذکر کر کہ جس سے خوشی ہووے دل مرا
میداں میں سامنا جو ہوا تیغ و تیر کا
دکھلایا کس طرح سے اثر میرے شیر کا

۸۸ قاصد نے تب یہ رو کے کہا اے جگر فگار سُن ذکرِ حرب و ضربِ علمدارِ نامدار
تھے اُس طرف بھی لاکھ جواں آزمودہ کار دریا تلک بندھی تھیں صفیں بہرِ کارزار
تلواریں کھینچے جنگ پہ سب تھے تُلے ہوئے
اُس فوج میں ہزار علم تھے کھلے ہوئے

۸۹
کوسوں تلک بھرا تھا سواروں سے دشتِ کیں — تھیں بوڑیوں سے نیزوں کی غربال سب زمیں
چار آئینوں سے نہر پہ تھا حصنِ آہنی — تیغیں سوئے یسار تو خنجر سوئے یمیں
مشکل نگاہ کا بھی گذرنا یہ نہر تھا
لشکر نہ تھا یزید کا دریائے قہر تھا

۹۰
لیکن نثارِ جرأتِ عباسؑ نوجواں — ٹھہرا نہ کچھ نگاہ میں وہ لشکرِ گراں
اللہ رے داب وصولت ورعب وشکوہ وشاں — نعرے کے ساتھ فوج کے تھرّا گئے نشاں
قبضوں سے سرکشوں کی کمانیں نکل گئیں
ترکش سے تیر جسم سے جانیں نکل گئیں

۹۱
اِس دبدبے کے ساتھ رجز خواں ہوا دلیر — غصّے میں آ کے جیسے کبھی گونجتا ہے شیر
نکلی نہ بات منہ سے فصیحوں کی تا بہ دیر — اکثر کنارہ کش ہوئے باگوں کو پھیر پھیر
اُس کو جواب دے یہ کسی کو نہ ہوش تھا
فرزندِ مرتضیٰؑ کو شجاعت کا جوش تھا

۹۲
نعرہ تھا ہاں پدر ہے میرا صفدرِ وغا — نازل ہے جس کی شان میں لاسیف ولافتا
دریائے علم کاشفِ اسرارِ قل کفا — میرِ اُمم امام بحق حجّتِ خدا
دریائے قہر ہوں غضبِ ذوالجلال ہوں
میں بھی کنندۂ درِ خیبر کا لال ہوں

۹۳
کھینچی غضب میں آ کے جو شمشیرِ حیدری — دہشت سے تھرتھرا گیا خورشیدِ خاوری
نزدیک تھا زمیں پہ گرے چرخِ اختری — چھپنے لگے یزید و کوفی و خیبری
تیغوں کی دشمنوں کی چمک گرد ہوگئی
اٹھّا غبار یہ کہ زمیں زرد ہوگئی

شیرانِ دشتِ کیں نے کیا خوف سے فرار — اور اژدروں نے کھینچ لیا سر میانِ غار

۹۴

چمکی بلند ہو کے جو شمشیرِ شعلہ بار — موجِ ہوا سے چرخ پہ جانے لگے شرار

جلوہ کیا جلالِ خدائے جلیل نے

تھرّا کے پر سمیٹ لیے جبرئیلؑ نے

در آیا فوج میں پسرِ سیّدِ نجف — جس صف پہ تیغ چل گئی بے سر ہوئی وہ صف

۹۵

برپا تھا الحفیظ کا غل رن میں ہر طرف — رُکتا نہ تھا کسی سے یداللہ کا خلف

گھوڑے کو مثلِ برق نہ اک جا قرار تھا

اِس صف میں تھا کبھی کبھی اُس صف کے پار تھا

اللہ کا غضب تھی وہ شمشیرِ آبدار — تھا ایک ضرب میں نہ سوار اور نہ راہوار

۹۶

کیا جانیے اَجل کا طمانچہ تھا یا کہ وار — منہ دشمنوں کے پھر گئے تھے وقتِ کارزار

سر کو خیارِ تر کی طرح کاٹتی تھی وہ

نیزے کو نیشکر کی طرح کاٹتی تھی وہ

جب کوندتی ہوئی سرِ دشمن تلک گئی — دشمن کو دھیان آیا کہ گردن تلک گئی

۹۷

گردن کو یاں وہ کاٹ کے جوشن تلک گئی — جوشن سے اِک اشارے میں توسن تلک گئی

ٹھہری زمین پہ نہ کمر راہوار پر

راکب گرا زمیں پہ تو مرکب سوار پر

حربوں کو بھی چلاتی تھی وہ آتشِ اجل — نے ترکشوں میں تیر تھے نے برچھیوں میں پھل

۹۸

فوجِ عدو میں تھا ملک الموت کا عمل — ثابت قدم زمین پہ گرتے تھے منہ کے بل

ہتھیار تک شکست میں آوارہ ہو گئے

چار آئینے بھی شیشۂ صد پارہ ہو گئے

۹۹

نکلے اُدھر سے چار جواں ہو کے ہم قسم ابنِ علیؑ سے جان لڑا کر لڑیں گے ہم
غرقِ صلاحِ جنگ تھے وہ بانیٔ ستم گھوڑے گراں رکاب و سبک خیز و خوش قدم
دوزخ کی سرکشوں کے عناصر میں آگ تھی
چاروں کو پنجتنؑ کے گھرانے سے لاگ تھی

۱۰۰

تھا ایک نیزہ باز تو اک تیغ کا دھنی سر میں غرور ہاتھوں میں زور تہمتنی
اک ظلم کیش مستعدِ ناوک افگنی کاندھے پہ اِک گراز کے تھا گرزِ آہنی
ایک ایک تو نہ روک سکا اُس دلیر کو
ٹوکا برابر آن کے چاروں نے شیر کو

۱۰۱

غازی کو ٹوکنا تھا کہ بس آ گیا جلال جھپٹے تھے شیر سے یہ لیا تیغ کو سنبھال
نعرہ کیا یہ حیدرؑ کرار کے مثال پہچانتے نہیں مجھے میں ہوں علیؑ کا لال
ہاں پہلے وار کر لو اگر عزمِ جنگ ہے
سبقت کریں یہ اپنے گھرانے کا ننگ ہے

۱۰۲

حربے کیے یہ سنتے ہی چاروں نے ایک بار کس کس ہنر سے رد کیے غازی نے سب کے وار
تولی علیؑ کے شیر نے شمشیرِ آبدار آندھی بھی گرد ہو گئی چھیڑا جو راہوار
چاروں کو یوں جھپٹ کے دِلاور نے جا لیا
غصّے میں آ کے شیر نے جیسے دبا لیا

۱۰۳

آئی جو برقِ تیغ چمک کر اِدھر اُدھر ہاتھ ایک کا اُڑا دیا اور دوسرے کا سر
ضربت اَنی بچا کے جو کی نیزہ باز پر دو ہو گیا یہ صورتِ لا سر سے تا کمر
چوتھا بھی خاک پر اُسی ضربت کے ساتھ تھا
سر تھا نہ تیر تھا نہ کماں تھی نہ ہاتھ تھا

104 تسلیم کر کے نہر کی لی اُس جری نے راہ — چلائے شاہِ دیں کہ میرے شیر واہ واہ
رُکتا تھا کب مگر پسرِ ضیغمِ اِلٰہ — نیزے اٹھا اٹھا کے لگے روکنے سپاہ
گھوڑا صفوں کو پھاند کے سَن سے نکل گیا
طاؤس تھا کہ اُڑ کے چمن سے نکل گیا

105 آنکھیں قدم سے آن کے ملنے لگے حباب — پہنچا جونہی فرات میں وہ آسماں جناب
سمجھا پر اُس کو خاک سے کم ابن بوترابؑ — گرداب کا وہ شور وہ موجوں کا پیچ وتاب
تھا خاتمہ وفا کا دلِ حق شناس پر
روتا تھا زار زار سکینہؑ کی پیاس پر

106 مشکیزہ بھر لیا پہ رہے آپ تشنہ کام — قائم رکھا جری نے جہاں میں وفا کا نام
حیوان نے وہ کیا کہ نہ تھا جو بشر کا کام — پانی سے منھ اٹھا کے چلا اسپِ تیز گام
دو تین روز سے عَلَف[1] و دانہ رہ گیا
رہوار کی وفا کا بھی افسانہ رہ گیا

107 اُمڈا گھٹا کی طرح سے پھر لشکرِ لعیں — پہنچا کنارِ نہر جو وہ شیرِ خشمگیں
واحسرتا کہ پڑ گئی شانے پہ تیغِ کیں — کیا کیا ستمگروں سے لڑا وہ ہزبرِ دیں
تلوار بائیں ہاتھ میں لی اُس دلیر نے
چھوڑا نہ مشک کو نہ سروہی کو شیر نے

108 حملہ کیا یہ کہہ کے سوئے لشکرِ ستم — روکا اُسے زمیں پہ جو گرنے لگا علم
اِس سے کروں گا اب مدد سیّدِ اُمم — سالم ہے دستِ چپ تو مجھے کچھ نہیں ہے غم
شانِ غضنفری مرے حصّے میں آئی ہے
یاں دستِ چپ میں قوّتِ خیبر کشائی ہے

---

[1] گھاس

۱۰۹ نرغے میں آج ہے مرا آقائے تشنہ لب　　سبطِ رسولؐ ابنِ علی سیّدِ عرب
فرزند فاطمہؑ کو ستاتے ہو بے سبب　　جب تک کہ دم ہے تیغ کو میں چھوڑتا ہوں کب
جینے کا لطف سبطِ پیمبرؐ کے ساتھ ہے
یہ مشک یہ علم تو مرے سر کے ساتھ ہے

۱۱۰ یہ کہہ کے کیا کہوں کہ دلاور نے کیا کیا　　تا دیر دشت چپ سے وہ غازی لڑا کیا
اسّی جواں کے سر کو تنوں سے جدا کیا　　وہ ہاتھ بھی امام پر اپنے فدا کیا
چھوڑی نہ مشک دانتوں سے اُس گیر و دار میں
گھوڑے سے گر کے شیر سے تڑپے کچھار میں

۱۱۱ بھائی کے پاس شاہ کا جانا کہوں میں کیا　　اِک اِک قدم پہ ٹھوکریں کھانا کہوں میں کیا
ہاتھوں سے سر پہ خاک اُڑانا کہوں میں کیا　　منھ چوم کے گلے سے لگانا کہوں میں کیا
بھائی سے ایسے لپٹے کہ سب خوں میں بھر گئے
منھ رکھ کے پائے شاہ پہ عباسؑ مر گئے

۱۱۲ قاصد جو سب یہ حالِ علمدار کہہ چکا　　مسجد میں نوجوانوں کے رونے کا غل ہوا
اُمّ البنیں نے شکر کا سجدہ ادا کیا　　اور دونوں ہاتھ اُٹھا کے کہا سوئے کربلا
بیٹا گلہ میں کرتی تھی تجھ نورِ عین کا
تقصیر میری بخش دے صدقہ حسینؑ کا

۱۱۳ جرأت کے میں فدا تری ہمت کے میں نثار　　بابا تو تھا امیرِ عرب شیرِ کردگار
کم تھی کنیزِ فاطمہؑ سے میں جگر فگار　　پر اب ہوا بلند جہاں میں مرا وقار
تم سا کسے زمانے میں دُرِّ نجف ملا
واری تمہارے نام سے مجھ کو شرف ملا

۱۱۴
میں صدقے تیرے ہاتوں کے اے دلبرِ امیر　　راضی ہوئی میں تم کو گوارہ ہے میرا شیر
آنکھیں قدم پہ شہ کے ملیں تا دمِ اخیر　　عقبیٰ میں مرتبے تمہیں دے خالقِ قدیر
حوریں ملیں بہشت میں رہنے کو گھر ملیں
ہاتھوں کے بدلے تم کو جواہر کے پر ملیں

۱۱۵
اے میرے شیر میرے جری میرے خوش نہاد　　تم نے وہی کیا کہ جو کچھ ماں کی تھی مراد
بھولے گی مرتے مرتے نہ ماں کو تمہاری یاد　　شاباش و مرحبا کہ نہایت ہوئی میں شاد
ندی لہو کی نہر پہ شانوں سے بہہ گئی
حسرت تمہاری لاش پہ رونے کو رہ گئی

۱۱۶
قاصد سے پھر کہا کہ کر اب شاہ کا بیاں　　اُس نے کہا کہ جسم میں حضرت کے تھی نہ جاں
کھا کر سناں جو مر گیا اکبرؑ سا نوجواں　　بس اور بھی حسینؑ ہوئے پیر و ناتواں
چاروں طرف سے فوجِ ستم کا وفور تھا
طاقت نہ تھی کمر میں نہ آنکھوں میں نور تھا

۱۱۷
بیٹے کا داغ رنجِ علمدارِ باوقار　　غم سے سفید ہوگئی ریشِ خضابدار
خیمے کے در پہ بیبیاں روتی تھیں زار زار　　تھے جسمِ نازنیں پہ اُدھر برچھیوں کے وار
کیا رحم تھا کہ ہاتھ نہ قبضے پہ دھرتے تھے
جب تیر اُدھر سے آتے تھے تب شکر کرتے تھے

۱۱۸
جھکتے تھے ذوالجناح سے جس دم اِدھر اُدھر　　چلّاتی تھی بتولؑ علیؑ پیٹتے تھے سر
جس دم گرا وہ عرش کا تارا زمین پر　　ہمراہ لے کے شمر کو آگے بڑھا عمر
اب کیا کہوں کہ دفترِ عالم الٹ گیا
پیاسا گلا حسینؑ کا خنجر سے کٹ گیا

۱۱۹ سُن کر شہادتِ پسرِ فاطمہؑ کا حال     برپا ہوا یہ شور کہ ہے ہے علیؑ کے لال
اُم البنینؑ نے کھولے جو سر کے سفید بال     آئی صدائے گریۂ محبوبِ ذوالجلال
ٹڑپا خطیب پھاڑ کے جامہ زمین پر
پھینکا نمازیوں نے عمامہ زمین پر

۱۲۰ غُل تھا کہ لٹ گیا اسداللہ کا چمن     افسوس آج اُٹھ گئے دنیا سے پنجتنؑ
ہے ہے حسینؑ مر گئے ویراں ہوا وطن     ہاتوں سے سر کو پیٹ کے روتے تھے مرد و زن
اک مرثیہ حسینؑ کا افسانہ ہوگیا
رِقت سے گھر خدا کا عزاخانہ ہوگیا

۱۲۱ اُمّ البنینؑ نے پھر یہ کہا سر کو پیٹ کر     قاصد بتا کہ زینبؑ بیکس گئی کدھر
اُس نے کہا کہ راہ میں جب میں تھا نوحہ گر     جاتے تھے اہلِ بیتِؑ محمدؐ برہنہ سر
ثابت لباس بھی نہ کسی کے بدن میں تھا
مشکل کشا کی بیٹی کا بازو رسن میں تھا

۱۲۲ جکڑے ہوئے تھی لوہے میں سجادؑ ناتواں     گردن میں طوق پاؤں میں تھیں دوہری بیڑیاں
دریائے اشک آنکھوں سے تھا مستقل رواں     ماں پیٹتی تھی کہتے تھے جب ہائے بابا جاں
سب ٹکڑے ٹکڑے جسمِ مبارک میں جامہ تھا
نعلین پاؤں میں تھی نہ سر پر عمامہ تھا

۱۲۳ تلواریں کھینچے تھے کئی ظالم اِدھر اُدھر     اور پیچھے تازیانہ لیے شمرِ بد گہر
اِتنا بھی تھا نہ حکم کہ دم بھر کہیں ٹھہر     کس بے کسی سے جاتے تھے نہوڑائے اپنا سر
سیّد کے حال پر نہ کوئی رحم کھاتا تھا
نیزے پہ سر حسینؑ کا آنسو بہاتا تھا

مسجد سے نکلی پیٹتی وہ غم کی مبتلا  تھا عورتوں کا غول کھلے سر برہنہ پا

۱۲۴ صغراؑ پکاری در سے کہ ہے ہے ہوا یہ کیا  اُم البنینؑ نے ہاتھوں سے سر پیٹ کر کہا

بی بی یتیم ہوگئیں تم مر گئے حسینؑ

ماتم کی صف بچھاؤ قضا کر گئے حسینؑ

مونس بس آگے حشر ہے اور فاطمہؑ کے بین  یہ تیرا مرثیہ ہے نظر کردۂ حسینؑ

۱۲۵ واقف ہیں رنج و غم سے شہنشاہِ مشرقین  لطفِ سخن ہے تب کہ خدا دے دلوں کو چین

رُکتی ہے طبع لاکھ اگر ذی کمال ہو

کیا ہو سکے خیال میں جب اختلال ہو

سیّد وحید الحسن ہاشمی:

# آرزوے علیؑ

## اُمّ البنینؑ

آرزوئے اسداللہ رقم کرتا ہوں   روشنیِ رخِ اسلام بہم کرتا ہوں
منکشف حسرتِ مولودِ حرم کرتا ہوں   آیتِ نادِ علیؑ فکر پہ دم کرتا ہوں
اس سعادت کا جبلّت سے کوئی میل نہیں
خواہشِ قلبِ یداللہ ہے کچھ کھیل نہیں

زندگی اپنے مقاصد میں جو ڈھل جاتی ہے   دل کی گرتی ہوئی دیوار سنبھل جاتی ہے
درد کی ٹیس جو پہلو سے نکل جاتی ہے   خواہشِ زیست کی تقدیر بدل جاتی ہے
دل کا مونس ہے اگر ذہن تو محشر ہو جائے
آرزو فکر میں ڈوبے تو سمندر ہو جائے

آرزو پر ہے بقائے بشریت کا مدار   تیز کرتی ہے یہی پائے عمل کی رفتار
اہلِ ہمت نے رکھی تیغِ تمنّا پہ جو دھار   کر لیا وقت کی چلتی ہوئی نبضوں کو شکار
خواہشِ قلب پہ بہتا ہوا دھارا رک جائے

اسی خواہش کا اگر نفس سے رشتہ ہے بہم　　پھر تو بازیچہِ اطفال ہے تقدیرِ اُمم
معبدِ ذہن میں در آتے ہیں دنیا کے صنم　　مقصدِ روح مقیّد ہو تو گھٹ جاتا ہے دم

آبِ استادہ کمالاتِ صدف کیا جانے
مور بے مایہ سلیمان کا شرف کیا جانے

خواہشِ نفس لگا دیتی ہے تہذیب میں آگ　　کتنی معصوم اداؤں کا اجڑتا ہے سہاگ
شرفِ زیست کو ڈس لیتے ہیں جذبات کے ناگ　　لحنِ داؤد کو کہتے ہیں اسی بزم میں راگ

خواہشِ نفس عجب کارِ جنوں کرتی ہے
بھائی کے ہاتھ سے اک بھائی کا خوں کرتی ہے

نفسِ امّارہ ہے کیا حرص و ہوس کی روداد　　اس نے گھونٹے ہیں غریبوں کے گلو ئے فریاد
اس کی گھٹی میں پڑی ہے روشِ ظلم و فساد　　نفسِ امّارہ ہی کا نام تو ہے ابنِ زیاد

خواہشِ نفس ہی معصوم لہو چاٹتی ہے
گھر میں آجائے تو مہماں کا گلا کاٹتی ہے

خواہشِ زر سے ہوئی زر کی پرستش ایجاد　　جمعِ اموال کی بڑھتی ہوئی خواہش ایجاد
ظلمتِ شب میں سحر بننے کی کوشش ایجاد　　ہوئی دولت سے محلّات کی سازش ایجاد

دل پہ یوں شوقِ زر و مال اثر کرنے لگا
زندگی کے لیے دولت پہ بشر مرنے لگا

خواہشِ نفس ہے وہ پیاس جو ہوتی نہیں کم　　اسی کافر سے چلا مذہبِ دینار و درم
دل میں یہ بیٹھے تو اٹھ جاتا ہے سب قول و قسم　　شورِ ناقوس میں دب جاتی ہے آوازِ حرم

نفس یوں ہر بُتِ کافر کو خدا کہتا ہے
جیسے ایک اندھا اندھیرے کو ضیا کہتا ہے

خواہشِ نفس رخِ غیرتِ انساں پہ ہے داغ منفعل اس سے رگِ ذہن تو مفلس ہے دماغ
پستیِ ذہن کا روشن نہ ہوا کوئی چراغ پُر کبھی ہو نہ سکا نفس کی ذلت کا ایاغ

خود جو محرومِ نظر ہو وہ نظر کیا کاٹے
زنگ آلود ہو تلوار تو سر کیا کاٹے

مطمئن نفس مگر ہو تو ہے خواہش کا فراز عبدیت کرتی ہے اس خواہشِ معصوم پہ ناز
حسرتِ حق طلبی سنتی ہے معراج کا ساز اسی خواہش سے تو ہے شقِ قمر کا اعجاز

حلقۂ وسعتِ آفاق سمٹ جاتا ہے
آفتاب ایک اشارے سے پلٹ جاتا ہے

ہے زمانے سے جدا خواہشِ عصمت کا چلن اس کی خوشبو سے مہکتا ہے اطاعت کا چمن
حرص کی دھوپ سے محفوظ ہے اس کا آنگن کیا ہے وہ جس کا بدن سایا ہو سایا ہو بدن

منزلت اس کی نہ قرآن نہ تفسیر میں ہے
خواہشِ پنجتنی چادرِ تطہیر میں ہے

یہی خواہش دلِ کرار میں مہمان ہوئی قلبِ حیدرؑ میں جگہ پاتے ہی قرآن ہوئی
متصل جانِ امامت سے ہوئی جان ہوئی حد ہے سرکارِ وفا کی یہی پہچان ہوئی

کتنا محکم ہے شہِ عقدہ کشا کا رشتہ
لوگ اب سمجھے ولایت سے وفا کا رشتہ

اس میں شامل ہے خدائے ازلی کی خواہش حسرتِ گل سے ہے وابستہ کلی کی خواہش
ہمہ تن گوش ہے اک ایک ولی کی خواہش مظہرِ اجرِ رسالت ہے علیؑ کی خواہش

مُدّعا یہ ہے مدد میں نہ تغافل رہ جائے
نصرتِ آلِ محمدؐ کا تسلسل رہ جائے

نصرتِ آلِ محمدؐ ہے وفا کا اظہار     اس کے پنجے میں ہے ارکانِ عبادت کا حصار
اس کی باتیں جو نہ لکھے وہ قلم ہے بیکار     اس کی عظمت سے ہے انکار خدا سے انکار

سخت تہدید جو حق کی ہو ہر اک قالب پر
فرض نصرت تھی علی ابنِ ابی طالبؑ پر

اہلِ نجران کی ضد سے تھے پیمبرؐ بے چین     آیت اتری تو ہوا خوش دلِ شاہِ کونین
راز سمجھے یہ فقط نفسِ رسولؐ الثقلین     لفظ ابنائنا آیا ہے برائے حسنینؑ

اب حسینؑ اور حسنؑ نور نظر ہیں دونوں
آج کے دن سے محمدؐ کے پسر ہیں دونوں

نصرتِ آلِ محمدؐ کا تقاضا تھا یہی     قوتِ نفسِ پیمبرؐ کا امیں ہو کوئی
وقت آئے تو بنے ہدیۂ ارمانِ علیؑ     شانِ نصرت میں کسی طرح کی آئے نہ کمی

دل میں ہے، کم نہ ہو نصرت کی ادا میرے بعد
کوئی دکھلائے وہی شانِ وفا میرے بعد

کیسی خوشبوئے وفا رکھتا ہے دامانِ علیؑ     کتنی صدیوں کو لپیٹے ہے یہ ارمانِ علیؑ
ناز کرتی ہے شجاعت سرِ میدانِ علیؑ     عہدِ آئندہ کا منشور ہے پیمانِ علیؑ

کچھ بھی ہو شیشۂ ارمانِ علیؑ چور نہ ہو
خاندانِ بنی ہاشم سے وفا دور نہ ہو

یہی ارمانِ علیؑ تھا جو بنا امرِ جلیل     اس کی تائید کو خود آ گیا کردارِ خلیلؑ
جم گئی اس کی جبیں پر نظرِ اسماعیلؑ     بہرِ تکمیلِ دعا ہو گئے تیار عقیلؑ

جونہی عمرانؑ کے دلبر کا اشارا پایا
بنی عامر کے سفینے نے کنارا پایا

تھا زمانے میں معزّز حشمِ آلِ کلاب ۔۔۔ یہ زمیں کیا ہے فلک پر بھی نہ تھا جس کا جواب
جس کو حاصل تھے شجاعانِ عرب کے القاب ۔۔۔ جس کی کھیتی سے اُگے مہر و نجوم و مہتاب

نسلِ آدم کی حفاظت کے سہارے دو تھے
ایک دریا تھا مگر اس کے کنارے دو تھے

اک طرف عامر و زیبان و ابوالعجل خرام ۔۔۔ دوسری سمت دو عالم کا نبی اور امام
اک طرف ماہرِ شمشیر طفیلِ خوش کام ۔۔۔ دوسری سمت علیؑ صاحبِ سیفِ اسلام

رشتۂ وحدتِ افکار نمودار ہوا
اس کی قسمت کہ علیؑ جس کا طلب گار ہوا

وہ علیؑ جس کی نظر واقفِ ہر پست و بلند ۔۔۔ عرش کی لائے خبر جس کے تفکّر کا سمند
کیوں نہ خود کرلیا اک زُہرہِ ہمت کو پسند ۔۔۔ اپنے بھائی کی مدد کا ہوا کیوں خواہش مند

یہ بتانا تھا مدد باعث تکفیر نہیں
غیرِ اللہ سے کچھ مانگنا تعزیر نہیں

یہ بھی مقصد تھا کہ جب بات چلے رشتوں کی ۔۔۔ دیکھ لے ہو نہ کفو میں کوئی عیبِ نسبی
بات کرنے کو ہو موجود بزرگوں میں کوئی ۔۔۔ علم انساب کی کھیتی رہے دنیا میں ہری

دوستی اسوۂ مغرب کی شناسائی سے
اک کھلی جنگ ہے اسلام کی دانائی سے

فاطمہؑ کو جو ملی خواب کی اپنے تعبیر ۔۔۔ مل گئی خطِ شجاعت سے شجاعت کی لکیر
مطمئن اتنا ہوا بنتِ ثمامہ کا ضمیر ۔۔۔ گھر تونگر تھا تو سرتاج ملائکل کا امیر

ان میں تخفیفِ تہوّر کا کوئی طور نہیں
ابوطالبؑ کی بہو ہیں یہ کوئی اور نہیں

ان کے اجداد تھے معروف بہ اعلیٰ نسبی　　جن کی رگ رگ میں مچلتا رہا خونِ عربی
جن کا لہجہ تھا سخن ساز زباں تھی ادبی　　جن کا مقصود زیارت تھا درِ مطلبی

ان کے در پر بھی زمانے کا سلام آیا ہے
اور تو اور یہاں پہلا امام آیا ہے

کوئی ان کو دلِ زہراؑ کی دعا کہتا ہے　　کوئی تزئینِ گلستانِ وفا کہتا ہے
حق انہیں معجزۂ دستِ بقا کہتا ہے　　ان کے شوہر کو جہاں شیرِ خدا کہتا ہے

مرتبہ راہِ سعادت میں بڑا پایا ہے
ان کی آغوش میں قرآنِ وفا آیا ہے

شامِ رخصت دمِ امید سحر لے کے چلیں　　اپنے ماں باپ کا اندازِ نظر لے کے چلیں
ہاجرہ کی کششِ دل کا اثر لے کے چلیں　　اپنے ہمراہ محمدؐ کی سپر لے کے چلیں

درِ حیدرؑ پہ پھر اک صابرہ خُو آئی ہے
فاطمہؑ بنتِ اسد آؤ بہو آئی ہے

درِ حیدرؑ پہ جو پہنچیں تو کیا جھک کے سلام　　یاد آئے قدمِ سیّدۂ عرش مقام
یا علیؑ کہہ کے لیا بنتِ یداللہ کا نام　　گر پڑیں پاؤں پہ آئے جو نبیؐ کے گلفام

اٹھ کے یوں پائے ادب فاطمہؑ کے در پہ رُکے
جیسے حیدرؑ کے قدم دوشِ پیمبرؐ پہ رُکے

یاد آیا اسی در پر ہے ملائک کا نزول　　یہیں آتے تھے سلامی کو رسولِ مقبول
اس پہ ہوتا ہے زمانے کی مرادوں کا حصول　　ملک الموت کو روکے تھیں اسی در پہ بتولؑ

اپنی نظروں کو بچھائے ہے فلک اس در پر
روٹیاں لینے کو آئے ہیں ملک اس در پر

یا علیؑ کہہ کے جو داخل ہوئیں گھر کے اندر — یوں لگا زیرِ قدم آ گیا صدیوں کا سفر
چار جانب جو نظر آئی مشیّت کی نظر — وقت نے لفظِ وفا لکھ دیا پیشانی پر
جب کسی گھر میں امامت کا سہارا آئے
کیا عجب عرشِ وفا کا کوئی تارا آئے

پاس بچوں کو بلا کر یہ کہا راحتِ جاں — ماں نہ کہنا کہ کنیزی ہے مرا نام و نشاں
مثلِ فضّہ اسی رتبے پہ رہوں گی نازاں — میں کہاں اور مشیّت کے خریدار کہاں
یہ مرا عزم زبانِ دو جہاں پر چڑھ جائے
تم کنیز آج جو کہہ دو تو مرا قد بڑھ جائے

یہ ارادے یہ خیالات یہ گفتارِ حسین — قلب میں پنجتنی عزم نظر میں تمکین
لب پہ آیاتِ الٰہی صفتِ کعبہ جبین — چار بیٹے جو ہوئے حق نے کہا اُمِّ بنین
ہر گھڑی جلوۂ بُستانِ سلف ملتا ہے
تین اماموں کی زیارت کا شرف ملتا ہے

کُلِّ ایماں کی قسم یہ بھی کُلِّ ایماں ہیں — متنِ قرآن نہ سہی حاشیۂ قرآں ہیں
گود میں جانِ وفا ہے یہ وفا کی جاں ہیں — کچھ ہو سردارِ جوانانِ جناں کی ماں ہیں
ان کی ہر طرح سے تکریم کیا کرتی ہیں
بنتِ زہراؑ انہیں تسلیم کیا کرتی ہیں

دل میں تھا گھر کا بھرم جذبۂ صائب کی طرح — خانۂ نور میں تھیں روحِ مناقب کی طرح
سب سے اظہارِ وفا شغلِ مناسب کی طرح — کی ہے بچوں کی حفاظت ابوطالبؑ کی طرح
قطعِ ظلمت کے لیے رنگِ سحر ان سے ملا
خاندانِ بنی ہاشم کو قمر ان سے ملا

خادمہ بن کے رہیں دین کے سلطانوں میں ۔۔۔۔ بند رکھتی تھیں زباں اپنی زبان دانوں میں

بھر کے خدمت کا مزہ قلب کے ارمانوں میں ۔۔۔۔ زندگی کی ہے بسر بولتے قرآنوں میں

اہلِ ایماں سببِ نام و نشاں کہتے ہیں

آج سب ان کو علمدار کی ماں کہتے ہیں

ان کا رتبہ ہے بڑا ان کی بڑائی تسلیم ۔۔۔۔ ایسی قسمت کہ ہوئیں نفسِ پیمبرؐ کی سہیم

آل و اولادِ نبیؐ کرتی ہے ان کی تعظیم ۔۔۔۔ ان کے عباسؑ پہ ہے ختم وفا کی تعلیم

دور رس ان کی وفاؤں کا حشم ہوتا ہے

آج بھی تعزیے سے آگے علم ہوتا ہے

پیشِ اولاد تھی یوں شرح نجیب الطرفین ۔۔۔۔ جیسے اس سلطنت تن میں ممیزِ عینین

ہے اگر چشمِ تصور میں شبیہِ قوسین ۔۔۔۔ ایک حصے میں حسنؑ دوسرے حصے میں حسینؑ

ہر نبیؐ ان کے کمالات کا دلدادہ ہے

یہ جسے چوم لیں کونین کا شہزادہ ہے

ان کے قبضے میں فلک ان کے تصرف میں زمیں ۔۔۔۔ قرصِ خورشید سے لیتی ہے خراج ان کی جبیں

حلِ مطلب کو یہاں آتے ہیں جبریلِ امیں ۔۔۔۔ جو مزہ ان کی غلامی میں ہے شاہی میں نہیں

دو گھڑی کو بھی اگر ان کی رفاقت مل جائے

پاؤں جنت کا ارادہ کریں جنت مل جائے

کبھی عباسؑ سے کہتی تھیں کہ اے نورِ نظر ۔۔۔۔ تم ہو حیدرؑ کے پسر یہ ہیں محمدؐ کے پسر

وہ ہیں شمشیرِ یداللہ تم ان کی ہو سپر ۔۔۔۔ تم ہو سقائے حرم وہ ہیں وجودِ کوثر

یہ ٹھہرنے کو جو کہہ دیں تو نہ جنبش کرنا

دستِ شبیرؑ پہ جانے کی نہ کوشش کرنا

بنت زہراؑ کو بڑا پیار ہے تم سے عباسؑ　　وہ تڑپ جاتی ہیں جب نیند میں تم کہتے ہو پیاس
یہ بڑی بے ادبی ہے مرے فخرِ الیاس　　رہو لہجے کی طرح بولتے قرآن کے پاس

حسنِ معنیِ سخن کو نہ سخن کہہ دینا
کہیں ایسا نہ ہو زینبؑ کو بہن کہہ دینا

پندرہ سال یونہی نور کے جھرمٹ میں کٹے　　بارشِ غم سے مگر ضبط کے شعلے نہ بجھے
چھُٹ گیا ساتھ علیؑ کا تو مصائب ابھرے　　پھول برسا گئے باغِ حسنی کے جھونکے

مطمئن تھیں علوی سرو و سمن زندہ ہیں
دل کو ڈھارس تھی حسینؑ اور حسنؑ زندہ ہیں

ظلمتِ شام بڑھی صبحِ مدینہ کی طرف　　چاہتی تھی کہ مٹے آلِ محمدؐ کا شرف
وارثِ نسل امیہ کا امامت تھی ہدف　　فکر تھی چھین لے اعزازِ شہنشاہِ نجف

یادگار اپنا ہر اک طرز عمل رہ جائے
جو مری شاخ پہ آیا ہے وہ پھل رہ جائے

اس کی خواہش تھی کہ تطہیر کی سرحد مٹ جائے　　جہل کا تخت تو ہو علم کی مسند مٹ جائے
شوق دنیا کا بڑھے دین کا مقصد مٹ جائے　　نسلِ سفیان رہے نسلِ محمدؐ مٹ جائے

یہ جلن　دخل تولاّ کا ہے کیوں ایماں میں؟
یہ حسد ..... سورۂ کوثر نہ رہے قرآں میں؟

نونہالانِ علیؑ سن کے یہ آوازۂ کیں　　اٹھے شمشیر بکف بہرِ نگہبانیِ دیں
حق پناہی کے لیے مادرِ عباسؑ بڑھیں　　اپنا گلزار لیے آئیں امامت کے قریں

بولیں یہ وقت ہے احیائے محاسن کے لیے
میں نے یہ پھول کھلائے ہیں اسی دن کے لیے

ان کے چہروں پہ وہی شانِ وفا ہے کہ نہیں مٹھیوں میں اثرِ دستِ قضا ہے کہ نہیں
پشت پر فاطمہ زہراؑ کی دعا ہے کہ نہیں یہ بتائیں گے زمانے کو خدا ہے کہ نہیں

شام والے وہ مہمّاتِ جلی بھول گئے
اتنی جلدی نمکِ تیغِ علیؑ بھول گئے

میرا عباسؑ ہی کافی ہے لڑائی کے لیے مضطرب ہے صفِ اعدا کی صفائی کے لیے
کیا وہ بھائی جو نہ کام آسکے بھائی کے لیے یہ رہے اور بت آجائیں خدائی کے لیے

رشتۂ سیفِ یداللہ یہی جوڑے گا
باپ سے بچ گئے جو بت انہیں یہ توڑے گا

پیکرِ عزم کی ہمت کو کیا پہلے سلام ماں سے یہ کہنے لگے پھر حسنؑ نیک انجام
یہ علمدارِ وفا ہے مگر اے عرش مقام اس کے سینے پہ ہے لکھا ہوا شبیرؑ کا نام

کیسے دنیا کو یہ بابا کی امانت دے دوں
کہہ دیں شبیرؑ تو لڑنے کی اجازت دے دوں

شرطِ رخصت سے تو خاموش ہوئیں امّ بنین خم مگر ہو گئی تلقینِ امامت سے جبین
پھر یہ سوچا کہ پسر دین کے ہیں حصنِ حصین کیا کبھی ان کو پکارے گا نہ امداد کو دین

اب میں سمجھی کہ یہ دنیا میں فقط نام کے ہیں
بعدِ حسنینؑ یہ زندہ ہوں تو کس کام کے ہیں

آ گیا وقت کہ شبیرؑ مدینے سے چلے مہر نے ظلمتِ شب کے لیے کچھ چاند چنے
بہرِ نصرت بنی ہاشم کے جواں ساتھ لیے ایک کمسن بھی ہے جو ظلم کا قد ناپ سکے

سایا کرنے کے لیے چادرِ تطہیر بھی ہے
تیغِ خطبہ لیے شبیرؑ کی ہمشیر بھی ہے

دستِ عباسؑ میں کھلتا ہے حسینی پرچم　　قابلِ دید ہیں اکبرؑ کی جوانی کے قدم
حسنی عزم کا اظہار ہے قاسمؑ کا حشم　　ماہِ شعبان، رجب میں ہے رواں سوئے حرم
آج پھر معجزہِ شاہِ مدینہ دیکھیں
حضرتِ نوحؑ یہ خشکی میں سفینہ دیکھیں

چند ہی گام چلا تھا خلفِ شیر خدا　　خود بخود ہلنے لگی ساری زمینِ بطحا
گھر میں کہرام تھا مضطر تھا نبیؐ کا کنبہ　　زوجۂ شیرِ خدا نکلیں تو اک شور اٹھا
ملنے بیٹے سے شجاعت کی امین آتی ہیں
قافلے والو رکو اُمِّ بنین آتی ہیں

ماں کو دیکھا تو اتر آئے فرس سے عباسؑ　　دوڑ کر جوشِ وفا میں گئے مغموم کے پاس
بولیں کچھ اپنے اجڑنے کا نہیں ہے احساس　　مگر اس عہد پہ قائم رہو باہوش و حواس
مخزنِ شرع کا الماس میں تم سے لوں گی
اپنے شبیرؑ کو عباسؑ میں تم سے لوں گی

مجھ سے فرما کے گئے ہیں یہ ولیِ کونین　　آنکھ روتی تھی نبوّت کی جو روتے تھے حسینؑ
طلبِ آب پہ ہو جاتی تھیں زہراؑ بے چین　　اس کی امداد کا ہے اجر ثوابِ دارین
اس کی عزّت پہ جو مر جائے وفادار وہ ہے
یہ جسے کہہ دے علمدار، علمدار وہ ہے

یہ بھی نکتہ ہے یہاں شرحِ بیاں کا محتاج　　کیوں رہیں گھر میں نبیؐ اور علیؑ کی ازواج
کربلا جاتے جو شبیرؑ انہیں لے کے تو آج　　منحرف دین کی آیات سے ہو جاتا سماج
نقشۂ جنگ اگر ان کے قدم پا جاتا
اک مثال اور مورّخ کا قلم پا جاتا

کربلا میں ہوا اس بی بی کا تاراج مکاں　　گھر بسایا تھا کہاں اور لگی آگ کہاں
چار بیٹوں کی جوانی ہوئی نذرِ طوفاں　　گود خالی لئے تقدیر کو روتی رہی ماں
شامل ان کا بھی ہے خوں شام کی دیواروں میں
ان کی بہویں بھی پھرائی گئیں بازاروں میں

جب یہی قافلہ لٹ پٹ کے مدینے پہنچا　　قتلِ شبیرؑ کی آنے لگی رہ رہ کے صدا
سن کے یہ مادرِ عباسؑ کا رخ سرخ ہوا　　جوش میں آ کے پکاریں یہ نہیں ہو سکتا
غیر ممکن ہے مرا خون دغا کر جائے
زندہ عباسؑ ہو زہراؑ کا پسر مر جائے

قتلِ مظلوم کا کرنے جو لگا ذکر بشیر　　رخ کیا سوئے نجف اور یہ بولی دلگیر
سن لیا آپ نے کیا ہو گیا اے کل کے امیر　　کر گئی مجھ کو سبک میرے لہو کی تاثیر
چشمِ زہراؑ سے نہاں ہو کے کدھر جاؤں گی
سامنا ہوگا جو بی بی کا تو مر جاؤں گی

واہ عباسؑ مرے حق کا صلہ خوب دیا　　شیرِ مادر کا بھی احساس نہ کچھ دل میں رہا
حلقِ شبیرؑ پہ کس طرح سے خنجر دیکھا　　میں نے کیا تم کو اسی دن کے لیے پالا تھا
جب مورّخ یہ فسانہ کبھی دہرائے گا
آرزوئے اسداللہ پہ حرف آئے گا

تھیں ابھی مادرِ عباسؑ تو صدمے سے نڈھال　　نظر آیا سرِ صغراؑ کے پریشان ہیں بال
کہا صغراؑ نے یہ دادی سے چلیں گھر فی الحال　　تشنہ لب سو گئے پردیس میں سب آپ کے لال
کس طرح رن میں چچا غم کا مداوا کرتے
کٹ گئے شانے تو بابا کی مدد کیا کرتے

گھر میں آئیں تو نظر آئے وہ دلبر ہر سو　　دیکھا اک مشک لیے گود میں بیٹھی ہے بہو

خاک بالوں پہ ہے سوجے ہوئے دونوں بازو　　اپنی تاریخ سناتا ہے ہر اک زخمِ گلو

ننھے بچے سوئے اعدا نگراں اب بھی ہیں

آگ تو بجھ گئی کُرتوں پہ نشاں اب بھی ہیں

دامنِ فضّہ پہ دیکھے جو لہو کے دھبّے　　بولیں اے لال تجھے کس نے یہ مارے دُرّے

ہائے اعدائے حرم صاحبِ اولاد نہ تھے　　کرب میں فضّہ کے ہونٹوں سے یہ جملے نکلے

کچھ نہ پوچھیں کہ مرا حال زبوں ہے دادی

یہ تو بابا کے کٹے ہاتھوں کا خوں ہے دادی

سن کے عباسؑ کے شانوں کی حکایاتِ الم　　جھک گئی شکر کے سجدے میں وہ بادیدۂ نم

پہلے سوچا کہ طلب گارِ قضا کا کیا غم　　پھر خیال آیا کہ جب ہاتھ ہوئے ہوں گے قلم

خود کو گھوڑے پہ بڑے جبر میں پایا ہوگا

کیسے عباسؑ مرا خاک پہ آیا ہوگا



کہہ کے یہ قبر پہ زہراؑ کے گئیں عرش مقام　　اک ضعیفہ نے کیا فرطِ محبت سے سلام

پوچھا بی بی یہ بتائیں کہ ہے کیا آپ کا نام　　کہا زینبؑ نے مجھے کہتے ہیں مظلومۂ شام

ہائے امّاں یہ جہاں جان کے انجان ہوا

آیتیں اتری تھیں جس گھر میں وہ ویران ہوا

کربلا کی یہ نشانی بھی تو دیکھیں امّاں　　نیل بازو پہ ہیں اور پشت پہ دُرّوں کے نشاں

میں نہ کیوں مر گئی جب سر ہوا میرا عریاں　　کس سے پوچھوں کہ مری گود کے پالے ہیں کہاں

منزلِ ہمسفری آ کے کہاں چھوٹ گئی

قتلِ عباسؑ ہوئے شہ کی کمر ٹوٹ گئی

سن کے یہ ہوگئی مغموم کی حالت سنگین — رو کے فرمایا کہ ٹوٹا مری خاتم کا نگین

کھو گئے دشت بلا میں مرے سب دُرِ ثمین — کوئی للہ پکارے نہ مجھے اُمّ بنین

بیبیو آج سے اک سوختہ جاں مجھ کو کہو

کوکھ اجڑی ہوں نہ عباسؑ کی ماں مجھ کو کہو

یک بیک دل میں خیالات کے طوفان اٹھے — آرزوئے اسد اللہ کے آثار ابھرے

پانچ قبروں کے نشاں فرش زمیں پر کھینچے — چار فرزندوں کی قبروں کے نشاں محو کیے

پانچویں قبر پہ منہ رکھ کے وہ شیدائے حسینؑ

رو کے کہتی تھی کہاں پاؤں تجھے ہائے حسینؑ

قبرِ زہراؑ کی طرف موڑ کے اپنا چہرہ — کہا اے بنتِ نبیؐ لیجئے مجھ سے پرسا

رن میں جب کٹنے لگا آپ کے بیٹے کا گلا — بی بی سچ کہتی ہوں زندہ مرا عباسؑ نہ تھا

باپ کا زور دکھانے کی بھی فرصت نہ ملی

ہائے عباسؑ کو لڑنے کی اجازت نہ ملی

(سیّد وحید الحسن ہاشمی — العطش جلد دوم)

ڈاکٹر مسعود رضا خاکی:

# دخترِ شجاعانِ عرب

## اُمّ البنینؑ

جذبۂ عشق نے جب شوق کو مہمیز کیا
دل نے احساس کو کچھ اور جنوں خیز کیا
فکر نے خواہشِ اظہار کو انگیز کیا
سامنے آئی جو منزل تو سفر تیز کیا
عشقِ عباسؑ میں دریائے سخن تک پہنچے
ایک ہی جست میں ہم ساحلِ فن تک پہنچے

ہے تواتر سے تواریخ میں یہ بھی مرقوم
ایک دن حیدرِؑ کرار تھے بیحد مغموم
جب عزیزوں نے کیا اس کا سب کچھ معلوم
آہ بھر کر کہا "ہے فکرِ حسینؑ مظلوم"
حرمتِ دینِ محمدؐ کو بچانے کے لیے
کربلا جائے گا وہ سر کو کٹانے کے لیے

مجھ کو پیغمبرِؐ صادق نے یہ دے دی تھی خبر
اس زمانے میں نہ میں ہونگا نہ ہوں گے شبرؑ
یہ بھی فرما کے سدھارے تھے شہِ جن و بشر
مجھ کو درگاہِ الٰہی سے ملے گا وہ پسر
جس کی رگ رگ میں بسی ہوگی ولائے شبیرؑ
جان قربان کرے گا جو برائے شبیرؑ

یہ مشیت ہے خدا کی کہ کروں عقدِ دگر      شرط اس مسئلہ خاص میں یہ بھی ہے مگر
مجھ کو بتلاؤ کوئی ایسی زنِ نیک سیر      جو ہو بے مثل شجاعانِ عرب کی دختر
جس کا کردار نمونہ ہو زمانے کے لیے
خود بھی آمادہ ہو وہ عقد میں آنے کے لیے

جستجو سب کو ہوئی سن کے یہ ارشاد امام      علمِ انساب کے ماہر تھے عقیلؑ خوش کام
وہ یہ بولے کہ اسی شان کی ہے بنتِ حزام      ہے شجاعت میں بڑا اس کے بزرگوں کا مقام
اس کی ددھیال بسالت میں بہت بالا ہے
اس کی ننھیال میں بھی ایک سے ایک اعلیٰ ہے

فاطمہ نام ہے کہتے ہیں اسے امِ بنین      صورت و سیرت و کردار میں ہے سب سے حسین
اس کے اجداد پہ نازاں ہے عرب کی یہ زمین      آپ کے عقد میں آجائے گی یہ بھی ہے یقین
آپ فرمائیں تو پیغام یہ بھیجا جائے
فخر و اعزاز کا انعام یہ بھیجا جائے

الغرض جب ہوئے اس عقد کے ایجاب و قبول      گھر میں حیدرؑ کے ہوا زوجہ ثانی کا شمول
پہنچی جب خانہ زہراؑ میں کنیزِ مقبول      مانگ میں اپنی بھری خاکِ درِ بنتِ رسولؐ
پائے شبیرؑ کو نعلینِ حسنؑ کو چوما
روحِ اخلاص سے ہر سرو چمن کو چوما

روز و شب زینبؑ و کلثومؑ کی چاہت میں رہی      کبھی شبرؑ کبھی شبیرؑ کی خدمت میں رہی
خادمہ کی طرح ایوانِ امامت میں رہی      سال بھر تک یونہی مصروف عبادت میں رہی
دوسرے سال ہی دو چند یہ سامان ہوا
یعنی عباسؑ کے میلاد کا اعلان ہوا

چار شعبان تھی ہجرت کا تھا چھبیسواں سال　　جب مدینہ میں نمایاں ہوا یہ ماہِ کمال
ہاتفِ غیب نے دی آ کے نویدِ اقبال　　آ گیا چہرۂ شبیرؑ پہ اک رنگِ جمال

جیسے کعبے میں نبی آئے تھے حیدرؑ کے لیے
ویسے ہی آ گئے شبیرؑ برادر کے لیے

دوُر سے حجرۂ اطہر کو منوّر دیکھا　　پاس پہنچے تو عجب طرح کا منظر دیکھا
ماں کی آغوش میں اک نور کا پیکر دیکھا　　ماں کے چہرے پہ نظر کی تو مکدّر دیکھا

حال پوچھا تو کہا بچے نے رحلت کی ہے
آنکھ کھولی ہے نہ رویا ہے نہ حرکت کی ہے

شاہزادے نے کہا آپ کو معلوم نہیں　　رحلت اس عمر میں اس بچے کا مقسوم نہیں
اس کی خاموشی کا دراصل یہ مفہوم نہیں　　یہ بجز میرے کسی اور کا محکوم نہیں

میں ہوں موجود کوئی فکر نہ اب کیجے آپ
میرے بھائی کو میری گود میں دے دیجے آپ

داخلِ گوش ہوئی جیسے ہی آوازِ حسینؑ　　کُلبلانے لگا بچہ تو ملا ماں کو بھی چین
پہنچی جب گرمیٔ آغوشِ امام الثّقلین　　کُھل گئے بچے کے معصوم چمکتے ہوئے نین

مسکراتے ہوئے اِسلام کا محور دیکھا
پڑھ کے الحمد رُخِ سبطِ پیمبرؐ دیکھا

ننھے ہاتھوں کو اٹھا کر جو کیا شہ کو سلام　　رو دیئے فرطِ مسرت سے امام ابنِ امام
ابرِ رحمت سے مِلا کشتِ وفا کو انعام　　شبنمِ اشک سے سیراب ہوا وہ گلفام

ماہ تھا مہر جہانتاب کی تنویر لیے
صحنِ مسجد کو چلے گود میں شبیرؑ لیے

خانۂ حق میں تھے مشغول عبادت میں علیؑ  دل کے آئینے میں تھی عرش کی تحریرِ جلی
سامنے آیا جو گلدستۂ حُسنِ ازلی  جُھک گیا شکر کے سجدے میں زمانے کا ولی

بڑھ کے شبیرؑ نے اِس مُژدہ کا اظہار کیا
باپ نے گود میں بیٹے کو لیا پیار کیا

اک روایت میں بہ اسناد ہے یہ بھی منقول  لائے عباسؑ کو جب پیشِ علیؑ ابنِ بتولؑ
گود میں دیکھ کے شبیرؑ کی ایثار کا پھول  گریہ فرمانے لگے وارثِ اوصافِ رسولؐ

گود میں لے کے نہ رخسار نہ گیسو چومے
جھک کے بیساختہ عباسؑ کے بازو چومے

پھر بہ تائید علیؑ بھائی کو لے آئے حسینؑ  پرورش پانے لگے لختِ دلِ شاہِ حُنین
بھائی کو دیکھے بِنا بھائی کو آتا نہ تھا چین  موسلا دھار ہوئی بارشِ نورِ حرمین

علم و اخلاق میں بے مثل بنانے کے لیے
تین آئمہ تھے موجود پڑھانے کے لیے

یہ شب و روز تھے جب غزوۂ صفّین چھڑا  جانبِ شام سے آئی تھی ضلالت کی گھٹا
کفرِ کُل پھر سے جو کُھل کر سرِ میداں نکلا  کُلِ ایماں پہ جو تھا فرض، ہوا وہ بھی ادا

شام کی سمت سے دو لاکھ ملاعین بڑھے
اس طرف شیرِ خدا جانبِ صِفّین بڑھے

جب ہوئے عازمِ صفّین شہِ جنّ و بشر  آپ کے ساتھ چلا اہلِ وفا کا لشکر
باپ کے شانہ بشانہ تھے حسینؑ و شبّرؑ  اس مہم میں ہوئے عباسؑ بھی ہمراہِ پدر

کوئی حمزہؑ انہیں سمجھا کوئی جعفرؑ سمجھا
جس نے پہلے سے نہ دیکھا تھا وہ حیدرؑ سمجھا

آل و اصحاب کے ہمراہ زمانے کا امام روکنے کفر کی ظلمت کو بڑھا جانبِ شام
ایک منزل پہ نظر آیا وہ پُر ہول مقام دیکھ کر جس کو لرزنے لگے سب کے اجسام

پوچھا عباسؑ نے اس دشت کو کیا کہتے ہیں
رو کے حیدرؑ نے کہا کرب و بلا کہتے ہیں

کر کے بیٹوں کو وصیت گئے دنیا سے علیؑ شبنمی اشک بہاتی ہوئی وہ رات ڈھلی
دفنِ حیدرؑ میں تھے مصروف ولیؑ ابن ولیؑ شام میں عید مناتا تھا شقیٔ ازلی

پہلے در پے جو رہا تھا سرِ حیدرؑ کے لیے
سازشیں کرنے لگا اب سرِ شبرؑ کے لیے

گامزن راہِ خدا میں رہے جرأت سے حسنؑ کام لیتے رہے ایثار کی طاقت سے حسنؑ
باپ کی طرح تھے مجبور وصیت سے حسنؑ دست کش ہو گئے ظاہر کی حکومت سے حسنؑ

کوفے کو چھوڑ کے یثرب میں ٹھکانہ ڈھونڈا
شاہ نے گوشہ نشینی کا بہانہ ڈھونڈا

اک روایت میں معارف کی ہے یہ بھی منقول اس زمانے میں کھلے سہرۂ عباسؑ کے پھول
لائے بھاوج کو بڑے چاؤ سے فرزندِ رسولؑ اپنے سائے میں لیے ساتھ رہی روحِ بتولؑ

خانہ آباد ہوا جشنِ بلا فصل ہوئے
دوسرے سال ہی عباسؑ ابوالفضل ہوئے

روز افزوں تھا مدینہ میں شبابِ عباسؑ بھائیوں کے لیے ہمدم تھے جنابِ عباسؑ
حرب کے فن میں نہ تھا کوئی جوابِ عباسؑ دشمنوں کے لیے تھا موت عتابِ عباسؑ

حاکمِ شام نے کھل کر نہ کوئی وار کیا
زہر در پردہ حسنؑ کے لیے تیار کیا

بولے قاصد سے یہ فرزندِ رسول الثقلینؑ مجھ کو معلوم ہے کس واسطے وہ ہے بے چین
لیکن اس امر میں ہے مرضیٔ ربِّ کونین جا کے عامل کو خبر دے دو کہ آتا ہے حسینؑ

منتظر جس کے تھے ساعت وہ گھڑی آ پہنچی
اب مدینے سے بھی ہجرت کی گھڑی آ پہنچی

صبح نے جیسے ہی اس رات کے اشکوں کو پیا قافلہ حضرت عباسؑ نے ترتیب دیا
حکم مولا سے سرِ مو بھی تجاوز نہ کیا جس کو شبیرؑ نے فرمایا اسے ساتھ لیا

فاطمہؑ صغریٰ بصد یاس مدینہ میں رہیں
مادرِ حضرت عباسؑ مدینہ میں رہیں

.....(ڈاکٹر مسعود رضا خاکی)

پروفیسر سردار نقوی:

# شیروں کی شیر دل ماں

## اُمّ البنینؑ

چشمِ حیدرؑ جو الٹتی تھی زمانے کا نقاب ۔۔۔ قلب کو کرتا تھا اک منظرِ خونیں بیتاب
سطحِ تعبیر پہ وہ صبرِ براہیمؑ کا خواب ۔۔۔ کربلا، سبطِ نبیؐ، فوجِ ستم، بندشِ آب
باپ کے دل کی صدا نصرتِ شبیرؑ کرو
اے نگہبانِ نبوّت کوئی تدبیر کرو

وہ مدبّر کی نظر اور وہ حسنِ تدبیر ۔۔۔ اپنے بھائی سے علیؑ کی وہ مفصّل تقریر
بن کے معیارِ مثالی کی مجسّم تصویر ۔۔۔ مادرِ حضرتِ عباسؑ کی جاگی تقدیر
بیتِ حیدرؑ میں عجب مرتبہ داں آتی ہے
کربلا، تیرے علمدارؑ کی ماں آتی ہے

مادرِ حضرتِ عباسؑ تھیں یہ رمز شناس ۔۔۔ الفتِ آل پہ ہے دینِ حقیقی کی اساس
عظمتِ آلِ پیمبرؐ کا شعوری احساس ۔۔۔ ماں کی آغوش میں پلتا تھا بشکلِ عباسؑ
ہر نفس تربیتِ مہر و وفا جاری تھی
بچپنے ہی سے بڑے کام کی تیاری تھی

شیرِ مادر میں تھی حل، آلِ نبیؐ کی الفت    باپ سے پائی وراثت میں مُہذّب جرأت
جذبۂ عشق سے نکھری جو وفا کی سیرت    چشمِ تاریخ نے دیکھی وہ حسین شخصیت

جس کے نقشِ کفِ پا چوم رہی ہے تاریخ
مستقل وجد میں ہے جھوم رہی ہے تاریخ

تربیت گاہِ کمالات وہ بیتِ حیدرؑ    مفتخر جس کے در و بام پہ تہذیبِ بشر
اور اس گھر میں وہ اک ماں کی تمنّا کا ثمر    ماں کا ہر لحظہ یہ اصرار کہ اے نورِ نظر

اپنے بابا کی فضیلت کا سدا پاس رہے
کس کے فرزند ہو، دنیا کو یہ احساس رہے

سارے غزوات ہیں حیدرؑ کی شجاعت پہ گواہ    ماں کی یہ عین تمنّا ہے کہ اے نورِ نگاہ
شیرِ جنگاہ بنو تم صفتِ شیرِ اِلٰہ    کہتے تھے حضرت عباسؑ کہ انشاء اللہ

ہونے دیجے کوئی باطل سے لڑائی اماں
دیکھئے پھر مرے ہاتھوں کی صفائی اماں

ماں یہ کہتی تھی کہ وہ دن بھی ضرور آئے گا    تذکرہ کرتے ہیں جس دن کا تمہارے بابا
میرے عباسؑ، یہ تم بھول نہ جانا بیٹا    بھائی کس طرح سے جاں کرتا ہے بھائی پہ فدا

اپنی کچھ فکر نہ تھی بھائی کی غمخواری میں
فرق آجائے نہ معیارِ وفاداری میں

کہتے عباسؑ خدا چاہے تو یوں ہی ہوگا    آپ لیکن مجھے سمجھائیے مطلب اس کا
کس لیے پیار سے کہتے ہیں یہ اکثر بابا    میرا عباسؑ ہے مشکیزہ اٹھانے والا

کوئی معیار ہے کیا یہ بھی وفا کاری کا
مشک سے کیا کوئی رشتہ ہے علمداری کا

ماں یہ سمجھاتی نہ الجھن میں گرفتار رہو        مشک کاندھے پہ اٹھاؤ کہ علمدار رہو
صورتِ نفسِ نبیؑ صاحبِ ایثار رہو        عظمتِ آلِ پیمبرؐ سے خبردار رہو
زینتِ دوش رہے صبر و رضا کا پرچم
پرچمِ اہلِ محبّت ہے وفا کا پرچم

قافلہ اہلِ حرم کا جو مدینہ پہنچا        شہر میں جا کے منادی نے کیا یوں نوحا
ہائے وہ سانحۂ غم جو نہ ہونا تھا ہوا        اہلِ یثرب یہ وطن رہنے کے قابل نہ رہا
جن سے آباد مدینہ تھا وہی قتل ہوئے
خاک اڑاؤ کہ جگر بند نبیؐ قتل ہوئے

سن کے یہ مادر عباسؑ کے گم تھے جو حواس        ڈھل گیا رنگ ندامت میں اَلم کا احساس
خود سے کہتیں کہ رکھا کچھ نہ مری بات کا پاس        پھر یہ کہتیں کہ نہیں ایسا نہیں تھا عباسؑ
میریِ آغوش کی تقدیر میں ناکامی تھی
کیا مرے دودھ کی تاثیر میں کچھ خامی تھی

گوشِ زینبؑ میں جو آواز شکایت پہنچی        ہائے عباسؑ کہا، درد سے بے حال ہوئی
پھر کہا رو کے کہ اے عاشقِ فرزندِ نبیؐ        یہ بہن کیسے سنے، تیری شکایت بھائی
ہو گئے قطع جو بازو وہ دکھاؤ عباسؑ
آ کے اب روٹھی ہوئی ماں کو مناؤ عباسؑ

جب سنا مادرِ عباسؑ نے یہ ذکرِ وفا        رخ بقیعہ کی طرف کر کے بصد عجز کہا
میرا عباسؑ تو تھا سبطِ نبیؐ کا فدیا        غم مگر یہ ہے کہ بی بی کا پسر بچ نہ سکا
چھُٹ گئی بھائی سے زینبؑ سی بہن کیا کہیے
ایسے عالم میں تسلّی کے سخن کیا کہیے

چاروں فرزند جو بی بی کے ہوئے تھے مقتول — شدّتِ درد سے بے چین ہوا قلبِ ملول
معتبر راویوں سے ہے یہ روایت منقول — بن گیا تھا یہی اس زوجِ علیؑ کا معمول

گھر کی ویران فضا دل کو جو تڑپاتی تھی
بین کرنے کو بقیعہ میں چلی جاتی تھی

کھینچتی خاک پہ فرزندوں کی تربت کے نشاں — عالمِ درد میں تب کرتی یہ فریاد و فغاں
سارے لوگوں سے یہی کہتی ہوں میں نوحہ کناں — جو مجھے کہتے تھے ماں اب وہ جگر بند کہاں

یاد بیٹوں کی دلائے وہ اشارا نہ کریں
مجھ کو اب بیٹوں کی ماں کہہ کے پکارا نہ کریں

پھر یہ قبروں کے نشانوں کو مٹا کر کہتی — آج دنیا میں اگر ہوتیں جگر بندِ نبیؐ
پہلے جب ماتمِ شبیرؑ میں روتیں بی بی — میں بھی پھر اپنے جگر بندوں کا ماتم کرتی

مرگِ عباسؑ پہ زیبا نہیں ماتم مجھ کو
چاہیئے سبطِ پیمبرؐ کا فقط غم مجھ کو

کیا عجب ہے یہ کسی قبر سے آئی ہو صدا — اے مری مرتبہ داں واہ تیرا کیا کہنا
یوں ترے لال نے اونچا کیا معیارِ وفا — زوجِ حیدرؑ ترے عباسؑ کی ماں ہے زہراؑ

یوں ہوا تیرا جگر بند فدائے شبیرؑ
تیرے عباسؑ کا ماتم ہے عزائے شبیرؑ

(گریۂ فرات۔ پروفیسر سردار نقوی)

---

شاہد نقوی:

# حضرت اُمّ البنینؑ

## کا سجدۂ شکرانہ

یہ تھیں وہ مائیں جن پہ تھا زہراؑ کو اعتماد　　جن کی وفا کو دی نگہِ کبریا نے داد
جاری تھا ہر محاذ پہ ان ماؤں کا جہاد　　تازہ ہوئی مدینے میں بھی کربلا کی یاد
جب ذکرِ درد ہوتا تھا اُمّ البنینؑ سے
اٹھتی تھی آنچ شہر نبیؐ کی زمین سے

سجاد سے وہ مادرِ عباسؑ کا سوال　　کیسا لڑا حسینؑ کی خاطر علیؑ کا لال
عابدؑ کا سر جھکا کے یہ کہنا بصد ملال　　کیا پوچھتی ہیں آپ اسیرِ وفا کا حال
اذنِ وغا ملا ہی کہاں اس دلیر کو
زنجیر سے حسینؑ نے جکڑا تھا شیر کو

فطرت کا رخ امام نے تبدیل کر دیا　　شعلے کو ضبطِ درد سے شبنم بنا دیا
لیکن علیؑ کا لال بہر حال شیر تھا　　اس قید میں بھی سارے نیستاں پہ چھا گیا
ایسا دلیر کون ہے ساری خدائی میں
مر کر بھی شیر گونج رہا ہے ترائی میں

اُمّ البنینؑ نے جو سنا قصۂ پسر　　بے ساختہ جھکا دیا شکر خدا میں سر
آئیں کس اعتماد سے زہراؑ کی قبر پر　　فرمایا شاہزادی سنی آپ نے خبر
کہتے ہیں سب ، غلام بڑا کام کر گیا
بی بی میں سرخرو ہوئی عباسؑ مرگیا

بی بی کیا غلام نے حقِ وفا ادا　　شکرِ خدا مجھے مری محنت کا پھل ملا
کہہ دیجئے گا آپ سے پوچھیں جو مرتضیٰؑ　　بیٹے نے کر دکھایا جو منشا تھا باپ کا
تاکید جس کی تھی وہ عمل عمر بھر رہا
جب تک جیا حسینؑ کا سینہ سپر رہا

جب تک رگوں میں خوں تھا وفا میں کمی نہ کی　　بازو کبھی فدا کئے سر دے دیا کبھی
لیکن بشر تھا موت کی ساعت نہ ٹل سکی　　تا عصر کر سکا نہ حفاظت حسینؑ کی
آقا کا سر کٹا تو نہ کام آسکا غلام
بی بی تو جانتی ہیں کہ زندہ نہ تھا غلام

❁ ❁ ❁

ڈاکٹر ماجد رضا عابدی:

# اُمّ البنینؑ

سرگروہِ لشکرِ سرورؑ کی ماں اُمّ البنینؑ
جس جگہ ہیں فاطمہ زہراؑ وہاں اُمّ البنینؑ

وہ علیؑ کی خواہشِ عقد اور عقیلِؑ حق نگاہ
آپ پر ٹھہری نگاہِ حق نشاں اُمّ البنینؑ

خواب میں آکر یہ زہراؑ نے کہا تھا آپ سے
تم مرے عباسؑ بیٹے کی ہو ماں اُمّ البنینؑ

آکے گھر میں فاطمہ زہراؑ کے بچوں سے کہا
خادمہ بن کر اب آئی ہے یہاں اُمّ البنینؑ

بس یہ جذبہ دیکھ کر حیدرؑ نے بچوں سے کہا
آج سے تم سب پکارو ان کو ماں اُمّ البنینؑ

زینبؑ و کلثومؑ بھی اور شبرؑ و شبیرؑ بھی
بعدِ زہراؑ آپ کو کہتے تھے ماں اُمّ البنینؑ

آج بھی جا کر بقیعے میں یہ منظر دیکھ لو
ہے جہاں دہلیزِ زہراؑ ہیں وہاں اُم البنینؑ

اپنا بیٹا فاطمہؑ نے ان کے بیٹے کو کہا
ہیں شرف کے آسماں پر ضو فشاں اُم البنینؑ

اک درِ اُمّ البنینؑ ہے روضۂ عباسؑ میں
سنتی ہیں بیٹے سے پہلے عرضیاں اُمّ البنینؑ

حضرتِ عباسؑ کے سر پر ہے سایہ آپ کا
ہیں وفا کے آسماں کا سائباں اُم البنینؑ

کیسے ازواجِ نبیؐ سے اِن کو میں تشبیہ دوں
ہاں کہاں وہ خالی گودیں اور کہاں اُمّ البنینؑ

فاطمہؑ صغریٰ کے غم کو بانٹنا آساں نہ تھا
لے رہا تھا وقت کیسا امتحاں اُمّ البنینؑ

نظم پہنچے گی یہ ماجدؔ خدمتِ عباسؑ میں
تب یہ پہنچے گی وہاں پر ہیں جہاں اُمّ البنینؑ

ڈاکٹر ماجد رضا عابدی:

# مادرِ عباسؑ پر ہم سب کا سلام

یہ بات ہے جولائی ۲۰۰۲ء کی علاّمہ ضمیر اختر نقوی صاحب اور ہم لوگ کربلا اور شام کی زیارتیں کرنے گئے تھے روضۂ حضرت عباسؑ پر بابِ اُمّ البنینؑ سلام اللہ علیہا کے سامنے بیٹھے ہیں، علاّمہ صاحب، ناصر رضا رضوی صاحب، حسین رضا اور عباس رضا بیٹھے تھے مغرب کا وقت تھا اور وہیں یہ بات ہو رہی تھی کہ اس دروازے سے نیچے سیڑھیاں جاتی ہیں جو اصل قبرِ حضرت ابوالفضل العباس علیہ السلام تک جاتی ہیں۔ گویا حاجتوں کے دروازے (باب الحوائج) تک رسائی کے لیے پہلے اُمّ البنین سلام اللہ علیہا کے دروازے (بابِ اُمّ البنینؑ) سے گزرنا پڑتا ہے۔ یعنی مادرِ عباسؑ جس سے راضی ہیں اس سے حضرتِ عباسؑ بھی راضی ہونگے اور کیوں نہ ہو وہ بی بی جس کو بعدِ فاطمہ زہرا صلوٰۃ اللہ علیہا مادرِ حسنینؑ و زینبؑ و اُمّ کلثومؑ کا شرف ملا ہو اور خود فرزندانِ رسولؐ جس بی بی کو ماں کہیں تو اُس بی بی کے مراتب کا اندازہ کوئی نہیں لگا سکتا وہ علیحدہ بات ہے کہ بی بی اُمّ البنین سلام اللہ علیہا نے علیؑ کی چوکھٹ پر قدم رکھتے ہی شاہزادوں سے مخاطب ہو کے کہا کہ میں ماں بن کر نہیں بلکہ خادمہ بن کر آئی ہوں اور حضرتِ عباسؑ کو یہ بات معلوم تھی کہ میری والدہ نے ہمیشہ خود کو کنیزِ سیّدہؑ سمجھا ہے تو ماں کی سیرت پر عمل کرتے ہوئے چھوٹے حضرت نے بھی تا زیست اپنے کو حسینؑ کا غلام کہا۔ علاّمہ ضمیر اختر نقوی مدظلہٗ العالی پہلے ہی درگاہِ آلِ محمدؐ سے ملنے والے بلند مراتب پر فائز ہیں اور اب باب الحوائج کی والدہ کی سوانح لکھ کر ان مراتب میں نہ معلوم کتنا کثیر اضافہ ہوا ہے یہ باب الحوائج جانتے ہیں میں تو اتنا جانتا ہوں کہ علاّمہ صاحب کے ان مراتب اور فیوض و برکات سے یقیناً مجھے بھی کچھ نہ کچھ ضرور حاصل ہوگا۔